فارسی

# درثمین

مع نقل صوتی (ٹرانسلٹریشن) اردو ترجمہ اور فرہنگ

بعد از خدا بعشقِ محمدؐ مخمرم
گر کفر ایں بود بخدا سخت کافرم

جانم فدا شود برہِ دینِ مصطفیٰ
ایں است کامِ دل اگر آید میسرم

حضرت اقدس مسیح موعود علیہ السلام کے کلام کی خصوصیات کے بارے میں حضرت میاں عبدالحق رامہ صاحب تحریر فرماتے ہیں:

۱۔ آپ کے کلام میں ایک عجیب کشش پائی جاتی ہے۔ جو قاری کو خدا، رسولؐ اور پاکیزگی کی طرف مائل کرتی ہے۔
اس کا تجزیہ ممکن نہیں۔ نہ اس کے ثبوت میں کوئی دلائل پیش کئے جاسکتے ہیں ویسے خاکسار کو یقین واثق ہے کہ جو شخص بھی اخلاص سے اس درثمین کا مطالعہ کرے گا وہ ضرور اس کشش کو محسوس کرے گا۔

۲۔ آپ نے اپنے کلام کو اپنے مشن یعنی احیائے اسلام کی تبلیغ تک محدود رکھا۔ کسی بادشاہ یا امیر کی مدح نہیں کی۔
اگر کسی کو سراہا تو محض اس کی دینی خدمات کے لئے اور بس...

۳۔ دوسرے اساتذہ نے بیشک حمد اور نعت تو بیان کی ہیں لیکن قرآن کریم کی طرف بہت کم بزرگوں نے توجہ کی ہے اس کے بالمقابل حضرت اقدسؑ نے بار بار بالتفصیل اس مقدس کتاب کی خوبیاں بیان فرمائی ہیں۔ اور ہمیشہ پرزور الفاظ میں اس صحیفہ ہدایت پر عمل کرنے کی ترغیب دلاتے رہے۔

۴۔ نعت میں بھی دوسرے اساتذہ آنحضرت ﷺ کی بنیادی خوبی اور برتری (یعنی آپ کا ذات باری تعالیٰ سے والہانہ عشق اور آپؐ سے اللہ تعالیٰ کی محبت) کے ذکر کو عموماً نظر انداز کر گئے۔ اس بارے میں ان کے کلام میں کہیں کہیں اشارے تو ملتے ہیں لیکن بالاستیعاب اس اہم ترین خوبی کا ذکر کہیں نہیں ملتا۔ البتہ حضرت مسیح موعودؑ نے اپنے منظوم کلام میں بھی اور منثور کلام میں بھی اس دوطرفہ محبت کا بار بار ذکر فرمایا ہے اور بڑے ہی لطیف پیرایوں میں فرمایا.........

(درثمین فارسی کے محاسن [illegible] 2002 صفحہ 28،29)




بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نَحْمَدُهٗ وَنُصَلِّی عَلٰی رَسُوْلِهِ الْكَرِيْمِ وَعَلٰی عَبْدِهِ الْمَسِيْحِ الْمَوْعُوْدِ

خدا کے فضل اور رحم کے ساتھ

ھوالنّــاصر

Z-28-10-2017

مکرمہ امۃ الباری ناصر صاحبہ

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

آپ کا خط ملا۔ درثمین فارسی پر لجنہ نے ماشاء اللہ بڑی محنت کی ہے اور اس کا بڑا اچھا ترجمہ کیا ہے۔ نے دیکھ بھی لیا ہے۔ اللہ تعالیٰ لجنہ کو توفیق دے کہ آئندہ بھی جماعت کی علمی میدان میں خدمت کرتی رہیں اور اس طرح حضرت مسیح موعود علیہ السلام کا پیغام ہمیشہ جماعت کو ملتا رہے۔ اللہ آپ کی نیک مساعی کو قبول فرمائے۔ ان میں برکتیں ڈالے اور سب خدمت کرنے والوں کو اس کی دائمی جزاء عطا فرمائے۔ آمین

والسلام

خاکسار

خلیفۃ المسیح الخامس



امروز قومِ من نہ شناسد مقامِ من
روزے بگریہ یاد کند وقتِ خوشترم

# پیش لفظ

بفضلہ تعالیٰ لجنہ اماء اللہ ضلع کراچی صد سالہ جشنِ تشکر کی خوشی میں دینی وعلمی کتب کی مسلسل اشاعت کی توفیق پا رہی ہے۔دُرِّثمین فارسی مع نقل صوتی (ٹرانسلٹریشن)' اُردو ترجمہ اور فرہنگ ہمارے سلسلے کی ننانوے ویں کڑی ہے۔الحمدللہ ثم الحمدللہ۔

خاکسار اس انمول کتاب کی پیشکش پر اظہارِ تشکر تو کر سکتی ہے پیش لفظ کیا لکھے حضرت اقدس مسیح موعود علیہ السلام کی ہر تحریر کا پیش لفظ تو احسن الحدیث نازل کرنے والے خدائے رحمان نے خود لکھ دیا ہے۔جس نے اپنے سلطان القلم کو قلم اور کلام کی اعلیٰ ترین خوبیاں ودیعت فرما دیں۔

ارشاد خداوندی ہے

**''یا احمد فاضتِ الرَّحمَۃ علی شفتیْک ۔ کلام افصحت مِن لَّدُن رَب کریم در کلامِ تو چیزیست کہ شعرا را درآن دخلے نیست۔**

اے احمد تیرے لبوں پر رحمت جاری ہے۔تیرا کلام خدا کی طرف سے فصیح کیا گیا ہے تیرے کلام میں ایک چیز ہے جس میں شاعروں کو دخل نہیں۔''

(حقیقۃ الوحی صفحہ 102 روحانی خزائن جلد 22 صفحہ 105,106)

حضرت اقدس مسیح موعود علیہ السلام اس الٰہی نعمت کی قدردانی میں اپنی تمام تر توانائیاں اور صلاحیتیں صرف کرتے ہوئے اردو' عربی' فارسی زبانوں میں نثر' نظم ہر ڈھب اور اسلوب سے اپنے قلبِ مطہر پر جلوہ گر ہونے والے پیارے زندہ خدا کا چہرہ دکھاتے رہے۔یہی عشق ہر طرف نور بار نظر آتا ہے۔فرماتے ہیں

''اشعار میں اپنے مضمون کو بیان کرنے کی ضرورت'ہمیں اس لئے پیش آئی کہ بعض طبائع اس قسم کی ہوتی ہیں کہ ان کو نثر عبارت میں ہزار پیرایۂ لطیف میں کوئی صداقت بتائی جائے وہ نہیں سمجھتے لیکن اسی مفہوم کو اگر ایک برجستہ شعر میں منظوم کر کے سنایا جاوے تو شعر کی لطافت بہت کچھ اس پر اثر کر جاتی ہے شعر سن کر پھڑک اٹھتے ہیں اور حق کو شعر کے ذریعے فوراً قبول کر لیتے ہیں۔'' (الحکم قادیان 28 اگست تا 7 ستمبر 1938 صفحہ 2)

اگر از روضۂ جان و دلم من پردہ بردارند
بہ بینی اندران آن دلبرِ پاکیزہ طلعت را

(روحانی خزائن جلد 5 آئینہ کمالات اسلام صفحہ 56)

(ترجمہ) اگر میرے جان و دل کے چمن سے پردہ اٹھایا جائے تو تُو اس میں محبوب کا پاکیزہ خوبصورت چہرہ دیکھے گا۔

یہ مایۂ ناز خدانما کلام چشم وقلب کے لئے پُرکشش بنا کر پیش کرنے کی سعادت حاصل ہونے پر ہم اللہ تبارک تعالیٰ کے نہایت عاجزی سے شکرگزار ہیں۔ہمیں یہ بے بہا نعمت حضرت خلیفۃ المسیح الخامس ایدہ اللہ تعالیٰ کے حسنِ اعتماد سے حاصل ہوئی۔اور اس پر مستزاد آپ کا بنظرِ تعمق کتاب کا از سرِ نو جائزہ جس کے نتیجے میں حضرت ڈاکٹر میر محمد اسمٰعیل صاحبؓ کے اُردو ترجمے میں مزید حسن پیدا ہوا۔اس پیاری کتاب کا سرورق بھی آپ کے حسنِ ذوق کا شاہد ہے ہم نے محترم ہادی علی صاحب کے ہنرمند مشاق ہاتھوں سے تخلیق کئی فن پارے آپ کی خدمتِ اقدس میں پیش کئے آپ نے سب پر حضرت اقدس مسیح موعود علیہ السلام کے عشقِ محمد مصطفیٰؐ سے لبریز اشعار کو ترجیح دی۔جس سے کتاب کا سرورق بولنے لگا کہ اندر کیا نظم ہے۔

قارئین سے درخواست ہے کہ شعبۂ تصنیف واشاعت کے محض رضائے الٰہی کے خواستگار خدمت گزاروں کو، خاص طور پر عزیزہ امۃ الباری ناصر کو جو اس شعبہ کی روحِ رواں ہیں اپنی دعاؤں میں یاد رکھیں ان سب کے تعاون اور انتھک محنت سے یہ روحانی مائدے ہم تک پہنچ رہے ہیں۔اللہ تعالیٰ ان کو مسلسل خدمات کے مقامِ محمود عطا فرماتا رہے۔آمین اللّٰھم

خاکسار



# عرضِ حال

نگاہ رحمتِ جانان عنایتہا بمن کردست
وگرنہ چوں منے کے یابد آن رشد وسعادت را
(روحانی خزائن جلد 5 آئینہ کمالات اسلام صفحہ 56)

محض اللہ تعالیٰ کے فضل و احسان سے رجلِ فارس حضرت مرزا غلام احمد قادیانی مسیح موعود و مہدی معہود علیہ السلام کے پر معارف فارسی کلام کی تھوڑی سی خدمت کی سعادت نصیب ہوئی۔ جس کے لئے شکر کا اظہار میری آنکھوں اور زبان کے بس کی بات نہیں۔ الحمد للہ۔ الحمد للہ۔ الحمد للہ رب العلمین

خاکسار حضرت خلیفۃ المسیح الخامس ایدہ اللہ تعالیٰ بنصرہِ العزیز کی تہ دل سے شکر گزار ہے جنہوں نے کلامِ طاہر، درثمین اردو، کلامِ محمود اور بخارِ دل کی تیاری کے بعد دعا اور اعتماد کا مضبوط سہارا دے کر حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے فارسی کلام کے ناپیدا کنار بحرِ عرفان کے سپرد فرما دیا۔ فجزاہ اللہ تعالیٰ احسن الجزا

آپ کا ارشادِ گرامی موصول ہوتے ہی اللہ تعالیٰ نے میرے دل میں اس شیریں کلام کی غیر معمولی چاہت اور جوش و جذبہ پیدا کر دیا اور سلطانِ نصیر بھی عطا فرما دیے جس کی وجہ سے سب کام اس طرح ہوا جیسے ہر گام پر فرشتوں کا لشکر ساتھ ساتھ ہو۔ الحمد للہ علی ذالک

سب سے پہلے ان بزرگانِ کرام کے لئے دل سے دعا نکلی جنہیں اپنے اپنے وقت پر اپنے اپنے رنگ میں اس بابرکت کلام کی خدمت کی توفیق ملی۔ یہ علمی ورثہ ان کی طرف سے صدقہ جاریہ ہے۔ حضرت ڈاکٹر میر محمد اسمٰعیل صاحبؓ کا سہلِ ممتنع اردو ترجمہ حسن و خوبی کا ایک نادر نمونہ ہے۔ آپ کے ترجمہ کی اشاعت لجنہ کراچی کے لئے اس لئے بھی خوشی کا باعث ہے کہ آپ کے تمام رشحاتِ قلم کو ازسرِ نو زندہ کرنے کے منصوبے میں ان کے فارسی درثمین کے ترجمے کی اشاعت کا اضافہ ہو گیا ہے۔ پھر حضرت عبدالحق رامہ صاحبؓ کے چنیدہ محاسن سے کتاب کے معیار کو بہتر بنانے میں مدد ملی ہے۔ فجزاھم اللہ تعالیٰ احسن الجزا

زیرِ نظر مجموعہ کلام کی چند خصوصیات درج ذیل ہیں

- حضرت اقدس مسیحِ موعود علیہ السلام کی حیاتِ مبارکہ میں طبع ہونے والی اصل کتب کے چند الفاظ جو بعد میں سہوِ کتابت کے احتمال سے تبدیل کر دئے گئے تھے ان میں سے ہر ایک حضرت خلیفۃ المسیح الخامس ایدہ اللہ تعالیٰ بنصرہ العزیز کی تحقیق اور فیصلے کے مطابق درست کیا گیا ہے۔
- اس کتاب کا طرزِ تحریر من وعن حضرت اقدس علیہ السلام کے زمانے کا رکھا گیا ہے۔ الفاظ میں مناسب فاصلہ رکھ کر کھلا کھلا لکھوایا گیا ہے تاکہ قارئین کو پڑھنے میں آسانی ہو۔
- ابتدا میں سارے الہام شانِ نزول کی ترتیب سے یکجا کئے گئے ہیں۔

◄ پھر حصہ نظم ہے جس میں ساری نظمیں روحانی خزائن کی ترتیب سے لکھوائی گئی ہیں۔
◄ آخر میں متفرق اشعار، قطعات اور رباعیات ترتیب سے یکجا کر دیے گئے ہیں۔
◄ تینوں حصوں میں اضافے بھی ہوئے ہیں مثلاً ایک شعر ہے

اے دل تو نیز خاطر اینان نگاه دار کآخر کنند دعویء حبِّ پیمبرم

یہ شعر تذکرہ میں نہیں ہے مگر حضرت مصلح موعودؓ نے ایک تقریر (مطبوعہ الفضل 26 دسمبر 1960) میں اس شعر کو الہامی فرمایا ہے اس لئے ہم نے الہامی اشعار میں شامل کر لیا ہے۔

◄ قارئین کی سہولت کے لئے ٹرانسلٹریشن ہر مصرعے کے نیچے لکھوائی گئی ہے۔
◄ اہم الفاظ کی وضاحت، تلفظ اور انگلش معانی کے لئے گلوسری بنائی گئی ہے۔
◄ حضرت اقدس علیہ السلام نے اپنی تحریر و تقریر میں دوسرے اساتذہ کے جو اشعار درج فرمائے ہیں ان کا ایک اشاریہ لگا دیا گیا ہے۔
◄ کتاب کا حجم زیادہ ہونے کی وجہ سے اسے دو جلدوں میں تقسیم کیا گیا ہے۔

اس خدمت میں للہی تعاون کرنے والوں کے لئے دعا کی درخواست کرتی ہوں۔ محترم عبدالخالق بٹ صاحب (سابق صدر جماعت احمدیہ ایران) نے انتہائی خلوص سے ہر قدم پر رہنمائی کی اور ہر مرحلے پر انتھک کام کیا۔ محترمہ نصرٰی حمزہ صاحبہ نے گلوسری میں تعاون کیا۔ محترمہ امتہ الحفیظ محمود بھٹی صاحبہ صدر لجنہ ضلع کراچی کی سرپرستی اور حوصلہ افزائی حاصل رہی۔ محترمہ برکت ناصر ملک صاحبہ اور محترم ناصر احمد قریشی صاحب نے عمومی کاموں میں معاونت کی۔ محترم شیخ داؤد احمد صاحب کی مہارت سے کتاب کی خوبصورتی میں اضافہ ہوا۔ ٹائٹل اور طغروں میں محترم ہادی علی چودھری صاحب کا کمالِ فن خود بول رہا ہے۔ محترم سید عاشق حسین شاہ صاحب (یوکے فارسی ڈیسک) نے حضرت خلیفۃ المسیح الخامس ایدہ اللہ تعالیٰ کی ہدایات کے مطابق اردو ترجمے کی اصلاحات میں معاونت کی۔ اس ترجمہ کو مزید نکھارنے کے لئے مکرم ملک خالد مسعود صاحب ناظر اشاعت ربوہ اور ان کے ساتھ مکرم منیر احمد بسمل صاحب ایڈیشنل ناظر اشاعت ربوہ، مکرم محمد یوسف صاحب شاہد اور مکرم ارسلان عارف صاحب مربی سلسلہ نے خدمت کی توفیق پائی۔ وہ لطیف و خبیر مولیٰ کریم جس کی نگاہ سے خیر کا ایک ذرہ بھی اوجھل نہیں سب معاونین کو اجرِ عظیم سے نوازے اور اس سعادت کو ہماری بخشش کا سامان بنا دے۔ آمین

دعا ہے کہ درثمین ہر پڑھنے والے کے قلب و روح میں ایک نیا ایمان اور نیا جذبہ پیدا کرنے کا موجب ہو اور ہمیں اس کے جاری فیضان کا اجر ملتا رہے۔ آمین اللھم آمین

اے خداوندِ من گناہم بخش سوئے درگاہِ خویش راہم بخش
روشنی بخش در دل و جانم پاک کن از گناہِ پنہانم
دلستانی و دلربائی کُن بہ نگاہے گرہ کشائی کُن
در دو عالم مرا عزیز توئی وآنچہ میخواہم از تو نیز توئی

(روحانی خزائن جلد 1 براہین احمدیہ صفحہ 16)

خاکسار
امتہ الباری ناصر

# کتاب ایک نظر میں

صفحہ نمبر

# فہرست درِثمین فارسی

# منظومات

| نمبر شمار | نمبر | مصرع اوّل | صفحہ نمبر |
| --- | --- | --- | --- |
| 215 | 62 | بحمد اللہ کہ آخر ایں کتابم........................ | 598 |
| 216 | 63 | اسمعوا صوت السماء جاء المسیح جاء المسیح... | 598 |
| 217 | 64 | بمردی کہ نازیستن مرد را........................ | 599 |
| 218 | 65 | رونق دیں عقائدت بُردہ........................ | 599 |
| 219 | 66 | اے گرفتارِ ہوا در ہمہ اوقاتِ حیات........................ | 600 |
| 220 | 67 | مرد میداں باش و حال ما ببیں........................ | 600 |
| 221 | 68 | گر بہ مجنوں صحبتے خواہی بہ بینی زود تر........................ | 600 |
| 222 | 69 | از طمع جستیم ہر چیزے کہ آں بیکار بود........................ | 601 |
| 223 | 70 | رائے واعظ اگرچہ رائے من است........................ | 601 |
| 224 | 71 | من نہ واعظ کہ عاشق زارم........................ | 601 |
| 225 | 72 | نہ در فراق قرار آیدم نہ وقت وصال........................ | 601 |
| 226 | 73 | کاش تا دوست راہ یافتمے........................ | 601 |
| 227 | 74 | رفتی و دردِ عشق بجانم گذاشتی........................ | 602 |
| 228 | 75 | تو نور ہر دو جہانی ترا شناختہ ام........................ | 602 |
| 229 | 76 | مردم بدردِ عشق و صنم را خبر نہ شد........................ | 602 |
| 230 | 77 | دامن کشاں روی زمن اے یار مہوشم........................ | 602 |
| 231 | 78 | آمد تمام شہر بہ بیمار پرسی ام........................ | 603 |
| 232 | 79 | اے مونس جان بے قرارم........................ | 603 |
| 233 | 80 | ہر کہ بے تحقیق بکشاید دہن........................ | 603 |
| 234 | 81 | زہر باشد آں سخن کز مردہ است........................ | 603 |
| 235 | 82 | لب ببند اے کورتا کوراست دل........................ | 604 |
| 236 | | دوسرے اساتذہ کے اشعار جو حضرت اقدسؑ نے نقل فرمائے | 605 |
| 237 | | فرہنگ (گلوسری)........................ | 615 |

# Symbols for Pronunciation & Translitration

| Vowels | | Consonents | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| زبر | a | ب | b | ف | f |
| | | پ | p | ق | q |
| زیر | e,i | ت، ٹ، ط | t | ک | k |
| | | ث، س، ص | s | گ | g |
| پیش | o | ش | sh | ل | l |
| | | ج | j | م | m |
| آ | aa | چ | ch | ن | n |
| | | ح، ہ، ھ | h | ں | N |
| ای | ee | خ | kh | و | w |
| | | د، ڈ | d | ژ، ی، ے | y |
| اُو | oo | ذ، ز، ض، ظ | z | ع، ء | ' |
| | | ر، ڑ | r | غ | gh |
| اے | ai | | | | |
| اَو | au | | | | |


در
کلام تو چیزیست
کہ
شعراء را درآں
دخلے نیست
الہام
حضرت مسیح موعود
علیہ السلام

# الہامی اشعار

سارے حوالے تذکرۃ مطبوعہ ضیاء الاسلام پریس ربوہ پاکستان سنہ ۲۰۰۴ء

(1)

هر چہ باید نو عروسی را ہماں ساماں کنم    وانچہ مطلوبِ شما باشد عطائے آں کنم
تذکرہ ص30

har che baayad nau 'oroosi raa hamaaN saamaaN konam    waaNche matloobe shomaa baashad 'ataa'ey aaN konam

جو کچھ نئی شادی کے لئے ضرورت ہے میں وہ سب سامان کر دوں گا اور جو تمہیں مزید درکار ہوگا وہ بھی عطا کروں گا

(2)

کرم ہائے تو ما را کرد گُستاخ[1]
تذکرہ ص79

karam haa'ey too maa raa kard gostaakh

تیری بخششوں نے ہم کو گستاخ کر دیا

(3)

طریق زہد و تعبّد ندانم اے زاہد    خدائے من قدمم راند بر رہِ داؤد
تذکرہ ص93

tareeqe zohdo ta'ab-bod nadaanam ay zaahid    khodaa'e man qadamam raaNd bar rahe Daa'ood

اے زاہد! میں ریاکارانہ زہد وطاعت کے طریق کو نہیں جانتا کیونکہ میرے خدا نے میرا قدم داؤد کے راستے پر ڈالا ہے

(4)

ہرگز نمیرد آنکہ دِلش زندہ شد بعشق    ثبت اَست بر جریدۂ عالم دوامِ ما[2]
تذکرہ ص97

hargiz nameerad aaNke dilash ziNde shod be'ishq    sabtast bar jareede'ee 'aalam dawaame maa

وہ شخص ہرگز نہیں مرتا جس کا دل عشق سے زندہ ہوگیا۔ صفحۂ عالم پر ہمارا دوام ثابت ہے

1 یہ مصرع نظامی گنجوی کا ہے  2 یہ شعر حافظ کا ہے

(5)

اے بسا آرزو کہ خاک شدہ

تذکرہ ص104

*ay basaa aarzoo ke khaak shode*

بہت سی آرزوئیں ہیں جو خاک میں مل گئیں

(6)

اے فخرِ رُسل قرب تو معلومم شد [1] دیر آمدۂ ز راہِ دُور آمدۂ

تذکرہ ص140

*ay fakhre rosol qorbe too ma'loomam shod* — *deer aamade'ee ze raahe door aamade'ee*

اے رسولوں کے فخر تیرا خدا کے نزدیک مقامِ قُرب مجھے معلوم ہو گیا ہے۔تُو دیر سے آیا ہے (اور) دور کے راستہ سے آیا ہے

(7)

از پئے آں محمد احسن را [2] تارکِ روزگار مے بینم

تذکرہ ص140

*az pa'ey aaN Mohammad Ahsan raa* — *taareke roozgaar mey beenam*

میں اس کی خاطر محمد احسن کو روزگار کا تارک دیکھتا ہوں

(8)

مَنہ دل در تنعُّمائے دُنیا گر خُدا خواہی [3] کہ می خواہد نگارِ من تہیدستانِ عشرت را

*mane dil dar tan'-'om-haa'ey donyaa gar khodaa khaahi* — *ke mi khaahad negaare man teheedastaane 'ishrat raa*

اگر تم خدا کو چاہتے ہو تو دنیا کی آسائشوں سے دل مت لگاؤ کیونکہ میرا محبوب آسائش سے دُور رہنے والوں کو دوست رکھتا ہے۔

(9)

مصفّا قطرۂ باید کہ تا گوہر شود پیدا [4] کُجا بیند دلِ ناپاک رُوئے پاکِ حضرت را

تذکرہ ص162

*mosaf-faa qatre'ee baayad ke taa gauhar shawad paidaa* — *kojaa beenad dil-e naapaak roo'ey paake hazrat raa*

موتی کے پیدا ہونے کے لئے صاف قطرہ چاہیئے۔ایک ناپاک دل اس جناب عالی کے پاک چہرے کو کہاں دیکھ سکتا ہے

1 یہ شعر ناصر علی سرہندی کا ہے، 2 یہ مصرع پرچہ القادیان یکم ستمبر 1902 میں اس طرح لکھا ہے ۔ از پئے آں محمد احسن را تارکِ روزگار مے بینم
3 اس شعر کا دوسرا مصرع الہامی ہے، 4 اس شعر کا پہلا مصرع الہامی ہے

(10)

بر سر سہ صد شمار ایں کار را
تذکرہ ص 165

*bar sare se sad shomaar eeN kaar raa*

اس کام کو تین سو کے سر پر شمار کر

(11)

مخالفتِ قوم کثیر کارے است صعب ایں کار از تو آید و مرداں چنیں کُنند
تذکرہ ص165

*mokhaalefate qaume kaseer kaare ast sa'ab* *eeN kaar az too aayad wa mardaaN choneeN konaNd*

بہت سے لوگوں کی مخالفت مشکل کام ہے۔ یہ کام تجھ سے ہوسکتا ہے اور مرد ایسا ہی کرتے ہیں

(12)

اَلا اے دشمنِ نادان و بے راہ بترس از تیغِ بُرّانِ محمدؐ
تذکرہ ص185

*alaa ay doshmane naadaano be raah* *betars az teeghe bor-raane Mohammad*

خبردار اے دشمنِ جاہل وگمراہ محمدؐ کی تیز دھار تلوار سے ڈر

(13)

رسید مژدہ کہ ایّامِ غم نخواہد ماند [1]
تذکرہ ص189

*raseed moydeh ke ay-yaame gham nakhaahad maaNd*

خوشخبری پہنچی کہ غم کے دن نہیں رہیں گے

(14)

بر رُوئے من انوارہا بتافت
تذکرہ ص221

*bar roo'e man anwaar-haa betaaft*

میرے چہرے پر انوار کی تجلی ہے

1 یہ مصرع حافظ شیرازی کا ہے

(15)

بر رُوئے من انوار سعادت بتافت

تذکرہ ص221

bar roo'e man anwaare sa'aadat betaaft

میرے چہرے پر خوش بختی کے انوار کی تجلی ہے

(16)

آید آں روزے کہ مستخلص شود

تذکرہ ص244

aayad aan rooze ke mostakhlas shawad

وہ دن قریب ہے جب اسے خلاصی حاصل ہوگی

(17)

سلامت بر تو اے مَردِ سلامت

تذکرہ ص247

salaamat bar too ay marde salaamat

اے سلامتی والے انسان تجھ پر سلامتی ہو

(18)

صادق آں باشد کہ ایّامِ بلا مے گذارد با محبّت با وفا

تذکرہ ص255

saadiq aaN baashad ke ay-yaame balaa mey gozaarad baa mahab-bat baa wafaa

خدا کی نظر میں صادق وہ شخص ہوتا ہے کہ جو بَلا کے دنوں کو محبت اور وفا کے ساتھ گزارتا ہے

(19)

گر قضا را عاشقے گردد اسیر بوسد آں زنجیر را کز آشنا

تذکرہ ص255

gar qazaa raa 'aashiqe gardad aseer boosad aaN zaNjeer raa kaz aashnaa

اگر اتفاقاً کوئی عاشق قید میں پڑ جائے تو اُس زنجیر کو چومتا ہے جس کا سبب آشنا ہوا

(20)

بر مقامِ فلک شدہ یا ربّ گر اُمیدے دِہَم مدار عجب
تذکرہ ص327

gar om-medey deham madaar 'ajab     bar maqaame falak shode yaa rab

میری دعا آسمان تک پہنچ گئی، اس لئے اگر میں تجھے (قبولیت کی) امید دلاؤں تو تعجب نہ کر

(21)

سال دیگر را کہ مے داند حساب تا کجا رفت آنکہ با ما بود یار
تذکرہ ص332

taa kojaa raft aaNke baa maa bood yaar     saale deegar raa ke mey daanad hesaab

آئندہ سال کا حساب کون جانتا ہے جو دوست گزشتہ سال ہمارے ساتھ تھے وہ اب کدھر گئے؟

(22)

دلم مے بلرزد چو یاد آورم مناجات شوریدہ اندر حرم
تذکرہ ص341

monaajaate shooreedeh aNdar haram     dilam mey belarzad choo yaad aawaram

جب مجھے پریشان حال شخص کا حرم میں علیحدگی کی حالت میں دُعا کرنا یاد آتا ہے تو میرا دل کانپ جاتا ہے

(23)

رہگرائے عالَمِ جاودانی شد
تذکرہ ص391

rehgaraa'e 'aalame jaawedaani shod

اس نے عالَمِ بقا کی راہ اختیار کرلی

(24)

سر انجامِ جاہل جہنّم بود کہ جاہل نکو عاقبت کم بود [1]
تذکرہ ص391

ke jaahil nekoo 'aaqebat kam bowad     sar aNjaame jaahil jahan-nam bowad

جاہل کا انجام جہنم ہے۔ جاہل کا خاتمہ بالخیر کم ہوتا ہے

[1] یہ شعر سعدی کا ہے

(25)

خوش باش کہ عاقبت نکو خواہد بود

تذکرہ ص419

khosh baash ke 'aaqebat nekoo khaahad bood

خوش ہو جا کہ انجام اچھا ہوگا

(26)

نصرت و فتح و ظفر تا بست سال

تذکرہ ص422

nosrato fathom zafar taa bist saal

نصرت اور فتح اور ظفر بیس سال تک

(27)

اے بسا خانۂ دشمن کہ تو ویراں کردی

تذکرہ ص425

ay basaa khaane'e doshman ke too weeraaN kardi

بہت سے دشمنوں کے گھر ہیں جو تُو نے برباد کر دیئے ہیں

(28)

امن است در مکان محبّت سرائے ما

تذکرہ ص 428، 456

amn ast dar makaane mahab-bat saraa'e maa

ہمارے مکان میں جو محبت کا گھر ہے امن ہی امن ہے

(29)

معنئ دیگر نہ پسندیم ما

تذکرہ ص 431

ma'ni'e deegar na pasaNdeem maa

ہم کسی اور معنی کو پسند نہیں کرتے

(30)

رسیدہ بود بلائے ولے بخیر گذشت

تذکرہ ص434

*raseedeh bood balaa'e wale bakhair gozasht*

مصیبت تو آ گئی تھی مگر خیریت گزری

(31)

رسید مُژدہ کہ ایّامِ نوبہار آمد

تذکرہ ص439

*raseed moydeh ke ay-yaame nau bahaar aamad*

مجھے خوشخبری پہنچی ہے کہ نئی بہار کے دن آ گئے ہیں

(32)

تو در منزِل ما چو بار بار آئی خدا ابر رحمت ببارید یا نے

تذکرہ ص468

*too dar manzele maa choo baar baar aa'i khodaa abre rehmat bebareed yaa ne*

اے میرے بندے چونکہ تو میری فرودگاہ میں بار بار آتا ہے اسلئے اب تو خود دیکھ لے کہ تیرے پر رحمت کی بارش ہوئی یا نہ

(33)

رِہا گوسفندان عالی جناب

تذکرہ ص483

*rehaa goosfaNdaane 'aali janaab*

بارگاہِ عالی کی بکریاں رہا ہو گئیں

(34)

رسید مژدہ کہ آں یارِ دل پسند آمد رسید مژدہ کہ دیوار از میاں برخاست

تذکرہ ص485

*raseed moydeh ke aaN yaare dil pasaNd aamad raseed moydeh ke deewaar az miyaaN barkhaast*

یہ اچھی خبر آئی کہ وہ پیارا دوست آ گیا۔ خوشی کی بات ہے کہ درمیان سے دیوار اٹھ گئی

(35)

دستِ تو دُعائے تو ترحّم ز خدا
تذکرہ ص488

*daste too du'aa'e too tarah-hom az khodaa*

تیرا ہاتھ ہے اور تیری دُعا اور خُدا کی طرف سے رحم ہے

(36)

تزلزل در ایوانِ کسریٰ فتاد
تذکرہ ص 503

*tazalzol dar aiwaane Kisraa fataad*

کسریٰ کے محل میں زلزلہ آ گیا

(37)

شُد جہانِ عشق بر وے آشکار
تذکرہ ص 511

*shod jahaane 'ishq bar wai aashkaar*

عشق کا جہان اس پر ظاہر ہوا

(38)

چُو دَورِ خسروی آغاز کردند مسلماں را مسلماں باز کردند
تذکرہ ص 514

*choo daure Khosrawi aaghaaz kardaNd* *mosalmaaN raa mosalmaaN baaz kardaNd*

جب مسیح السلطان کا دور شروع کیا گیا تو مسلمان کو جو صرف رسمی مسلمان تھے نئے سرے سے مسلمان بنانے لگے

(39)

مقامِ او مبیں از راہِ تحقیر بدورانش رسولاں ناز کردند
تذکرہ ص 516

*moqaame oo mabeeN az raahe tehqeer* *badauraanash rasoolaaN naaz kardaNd*

اس کے مقام کو تحقیر کی نظر سے نہ دیکھ اس کے عہد پر تو رسولوں کو بھی ناز ہے

(40)

حالیا مصلحتِ وقت دراں مے بینم

تذکرہ ص 612

haaliyaa maslehate waqt daraaN may beenam

اب میں مصلحتِ وقت اسی میں دیکھتا ہوں

(41)

ساقیا آمدنِ عید مبارک بادت

تذکرہ ص 622

saaqeyaa aamadane 'eed mobaarak baadat

اے ساقی عید کا آنا تجھے مبارک ہو

(42)

آمدنِ عید مبارک بادت

تذکرہ ص 626

aamadane 'eed mobarak baadat

عید کا آنا تیرے لئے مبارک ہو

(43)

دبدبۂ خسرویم شد بلند زلزلہ در گورِ نظامی فگند

تذکرہ ص 632

dabdabe'ee khosraweem shod bolaNd zalzale dar gore Nizaami fagaNd

میری بادشاہت کا دبدبہ بلند ہوا۔ نظامی کی قبر میں زلزلہ پڑا

(44)

از خدا یابند مردانِ خدا

تذکرہ ص 634

az khodaa yaabaNd mardaane khodaa

خدا کے بندے خدا سے ہی حاصل کرتے ہیں

(45)

مباش ایمن از بازئ روزگار[1]

تذکرہ ص 638

mabaash aiman az baazi'e roozgaar

گردش روزگار سے بے خوف نہ رہ

(46)

مکن تکیہ بر عُمرِ ناپائیدار[1]

تذکرہ ص 640

makon takye bar 'omre naa paa'edaar

ناپائیدار عمر پر بھروسہ مت کر

(47)

سلطنتِ برطانیہ تا ہشت سال بعد ازاں ایّام ضعف و اختلال

تذکرہ ص 651

saltanate Bartaaniye taa hasht saal ba'd azaaN ay-yaame zo'fo ikhtelaal

سلطنت برطانیہ سات سال تک اس کے بعد اختلاف اور خرابی ہوگی

(48)

سلطنت برطانیہ تا ہفت سال بعد ازاں باشد خلاف و اختلال

تذکرہ ص 651

saltanate Bartaaniye taa hasht saal ba'd azaaN ay-yaame zo'fo ikhtelaal

سلطنت برطانیہ سات سال تک اس کے بعد اختلاف اور خرابی ہوگی

(49)

پُشت بر قبلہ مے کنند نماز[1]

تذکرہ ص 653

posht bar qible may konaNd namaaz

قبلہ کی طرف پیٹھ پھیر کر نماز پڑھتے ہیں۔

[1] یہ سعدی کے مصرعے ہیں

(50)

شُد تُرا ایں برگ و بار و شیخ و شاب

تذکرہ ص653

shod toraa eeN bargo baaro shaikho shaab

یہ پھل پُھول اور بوڑھے اور جوان سب آپ کے ہی ہوئے

(51)

قدیمانِ خود را بیفزائے قدر[1]

تذکرہ ص 667

qadeemaane khod raa beyafzaa'e qadr

اپنے قدیمی تعلق والوں کی قدر بڑھا

(52)

سپُردَم بتُو مایۂ خویش را تُو دانی حسابِ کم و بیش را[2]

تذکرہ ص673

sepordam betoo maaye'ee kheesh raa too daani hisaabe kamo beesh raa

میں نے اپنی پُونجی تیرے سپرد کی۔ کم وبیش حساب کوتُو جانتا ہے۔

(53)

ز درگاہِ خدا مَردے بصد اعزاز مے آید مبارک بادت اے مریم کہ عیسیٰ بازمے آید

تذکرہ ص684

ze dargaahe khodaa marde basad i'zaaz mey aayad mobaarak baadat ay Maryam ke 'eesaa baaz mey aayad

خدا کی درگاہ سے ایک مَرد بڑے اعزاز کے ساتھ آتا ہے۔ اے مریم تجھے مبارک ہو کہ عیسیٰ دوبارہ آتا ہے

(54)

بہمیں مرداں بباید ساخت

تذکرہ ص 694

ba hameeN mardomaaN bebaayad saakht

انہیں لوگوں کے ساتھ گذارہ کرنا ہے

1. یہ سعدی کے مصرعے ہیں 2. یہ شعر نظامی گنجوی کا ہے۔

(55)

اے دل تو نیز خاطر اینان نگاہ دار     کاخر کنند دعوئے حُبِّ پیمبرمؐ

ازالہ اوہام۔ روحانی خزائن جلد 3 صفحہ 183

ay dil too neez khaatere eenaaN negaahdaar     ka-aakher konaNd da'waa'e hob-be payambaram

تاہم اے دل تو ان لوگوں کا لحاظ رکھ - کیونکہ آخر میرے پیغمبر کی محبت کا دعویٰ کرتے ہیں

هر چه باید نوعروسی را همه سامان کنم
وآنچه در کارِ شما باشد عطای آن کنم


اے خالقِ ارض و سما بر من درِ رحمت بگشا
دانی تو آں دردم را کز دیگراں پنہاں کنم

(1)

# مُناجات

ہر دم از کاخِ عالم آوازیست | کہ یکش بانی و بِنا سازیست

har dam az kaakhe 'aalam awaazeest | ke yekash banni-o benaa saazeest

یہ نظامِ عالم اس بات کی ہر دم گواہی دے رہا ہے کہ اس جہان کا کوئی بانی اور صانع ضرور ہے

نہ کس او را شریک و انبازیست | نے بکارش دخیل و ہمرازیست

na kas oo raa shareeko ambaazeest | ne bekaarash dakheelo hamraazeest

نہ کوئی اس کا شریک ہے نہ ساجھی، نہ اس کے کام میں کوئی دخیل ہے نہ کوئی اس کا ہمراز ہے

اِیں جہاں را عمارت اندازیست | و از جہاں برتراست و ممتازیست

eeN jahaaN raa 'imaarat aNdaazeest | wa az jahaaN, bartar asto momtaazeest

وہ اس جہان کا بنانے والا ہے مگر وہ خود جہان سے بالاتر اور ممتاز ہے

وحدہٗ لاشریک حیّ و قدیر | لم یزل لایزال فرد و بصیر

wahdahoo laa shareek Hay-yo Qadeer | Lam yazal Laa yazaal Fardo Baseer

وہ اکیلا لاشریک زندہ اور قادر ہے ہمیشہ سے ہے ہمیشہ رہے گا۔ یگانہ اور باخبر ہے

کار سازِ جہان و پاک و قدیم | خالق و رازق و کریم و رحیم

kaarsaaze jahaano paako Qadeem | Khaaleqo Raazeqo Kareemo Raheem

جہان کا کارساز پاک اور قدیم ہے۔ پیدا کرنے والا، روزی پہنچانے والا، مہربان اور رحیم ہے

رہنماء و مُعلّمِ رہِ دین      ہادی و مُلہمِ علومِ یقین

rehnomaa wa mo'al-leme rahe deen      Haadi-o molheme 'oloome yaqeen

وہ رہنما اور معلم دین ہے۔ وہ ہادی اور یقینی علوم کا الہام کرنے والا ہے

مُتّصِف با ہمہ صفاتِ کمال      برتر از احتیاج آل و عیال

mot-tasef baa hame sefaate kamaal      bartar az ihteyaaje aal-o 'iyaal

وہ تمام صفات کاملہ سے متصف اور آل و اولاد کے جھمیلوں سے بے نیاز ہے

بر یکے حال ہست در ہمہ حال      رہ نیابد بدو فنا و زوال

bar yekey haal hast dar hame haal      rah nayaabad badoo fanaa-o zawaal

وہ ہر زمانہ میں ایک ہی حال پر قائم ہے۔ فنا اور زوال کا اس کے حضور گزر نہیں

نیست از حُکمِ او بروں چیزے      نہ ز چیزیست او نہ چوں چیزے

neest az hokme oo berooN cheezey      na ze cheezeest oo na chooN cheezey

کوئی شے اس کے حکم سے باہر نہیں ہے۔ نہ وہ کسی سے نکلا ہے اور نہ کسی کی مانند ہے

نتواں گفت لامسِ اشیاست      نے تواں گُفتن ایں کہ دور از ماست

natowaaN goft laamese ashyaast      ne towaaN goftan eeN ke door az maast

نہیں کہہ سکتے کہ وہ چیزوں کو چھوتا ہے۔ نہ یہ کہہ سکتے ہیں کہ وہ ہم سے دور ہے

ذاتِ او گرچہ ہست بالاتر      نتواں گفت زیرِ اوست دگر

zaate oo garche hast baalaatar      natowaaN goft zeere oost degar

اُس کی ذات اگرچہ سب سے بالاتر ہے مگر نہیں کہہ سکتے کہ اس کے نیچے کوئی اور چیز بھی ہے

ہر چہ آید بفہم و عقل و قیاس  ذاتِ او برترست زاں وسواس

*zaate oo bartarast zaaN waswaas*  *har che aayad befahmo 'aqlo qeyaas*

جو کچھ فہم عقل اور قیاس میں آ سکتا ہے اُس کی ذات ہر اُس خیال سے بالاتر ہے

ذاتِ بے چوں و چند افتادست  و از حدود و قیود آزادست

*wa az hodoodo qoyood aazaadast*  *zaate be chooN-wa chaNd oftaadast*

اُس کی ذات بے مثل اور یکتا ہے اور حدود و قیود سے آزاد ہے

نہ وجودے بذاتِ او انباز  نہ کسے در صفاتِ او انباز

*na kase dar sefaate oo ambaaz*  *na wojoodey bazaate oo ambaaz*

کوئی وجود اس کا ہمسر نہیں نہ کوئی اس کی صفات میں اس کے برابر ہے

ہمہ پیدا ز دستِ قُدرتِ او  کثرتِ شان گواہِ وحدتِ او

*kasrate shaan gawaahe wahdate oo*  *hame paidaa ze daste qodrate oo*

سب کچھ اس کی قدرت سے پیدا ہوا ہے۔ان کی کثرت اس کی وحدت پر گواہ ہے

گر شریکش بُدی ز خلق دگر  گشتی ایں جملہ خلق زیر و زبر

*gashti eeN jomle khalq zeero zabar*  *gar shareekash bodi ze khalqe degar*

اگر مخلوق میں سے کوئی اس کا شریک ہوتا تو یہ تمام دنیا زیروزبر ہو جاتی

ہرچہ از وصفِ خاکی و خاک ست  ذاتِ بیچونِ او ازاں پاک ست

*zaate bechoone oo azaaN paakast*  *har che az wasfe khaaki-o khaakast*

خاک اور خاکی مخلوق کی جو صفات ہیں اُس کی بے مثل ذات ان سے پاک ہے

بند بر پائے ہر وجود نہاد خود ز ہر قید و بند ہست آزاد

khod ze har qaido baNd hast aazaad baNd bar paa'ey har wojood nehaad

ہر وجود کے لئے اس نے کچھ پابندیاں لگادی ہیں مگر خود ہر قید اور پابندی سے آزاد ہے

آدمی بندہ ہست و نفسش بند در دو صد حرص و آز و سربکمند

dar do sad hirso aaz-o sar bakamaNd aadami baNdeh hast-o nafsash baNd

آدمی غلام ہے اور اُس کا نفس مقید ہے صدہا خواہشوں اور لالچوں میں پھنسا ہوا ہے

ہمچنیں بندہ آفتاب و قمر بند در سیرگاہِ خویش و مقر

baNd dar sairgaahe kheesho maqar hamchoneeN baNdeh aaftaab-o qamar

اسی طرح سورج اور چاند بھی حکم کے پابند ہیں وہ اپنے اپنے راستوں کے مکلّف اور اسیر ہیں

ماہ را نیست طاقتِ ایں کار کہ بتابد بروز چوں احرار

ke betaabad berooz chooN ahraar maah raa neest taaqate eeN kaar

چاند کو اس امر کی قدرت حاصل نہیں کہ وہ دن کو آزادانہ چمک سکے

نیز خورشید را نہ یارائے کہ نہد بر سریرِ شب پائے

ke nehad bar sareere shab paa'ey neez khorsheed raa na yaaraa'ey

اسی طرح سورج کو بھی یہ قوت نہیں کہ وہ رات کے تخت پر قدم رکھ سکے

آب ہم بندہ ہست زیں کہ مُدام بند در سردے است نے خود کام

baNd dar sardiast ne khod kaam aab ham baNdeh hast zeeNke modaam

پانی بھی پابند ہے کیونکہ وہ ہمیشہ برودت کا پابند ہے اپنی مرضی کا مالک نہیں

آتشے تیز نیز بندۂ او  در چنیں سوزشے فگندۂ او

aateshe teez neez baNde'ee oo    dar choneeN sozeshey fegaNdeh'ee oo

تیز آگ بھی اس کی تابعدار ہے اور ایسی جلن میں اسی کی ڈالی ہوئی ہے

گر بر آری بہ پیشِ او فریاد  گرمیش کم نہ گردد اے اُستاد

gar bar aari be peeshe oo faryaad    garmiyash kam na gardad ay ostaad

اگر تو اُس آگ سے التجا کرے تب بھی اے شخص! اس کی گرمی کم نہ ہوگی

پائے اشجار در زمیں بندست  سخت در پا سلاسل افگندست

paa'ey ashjaar dar zameeN baNdast    sakht dar paa salaasel afgaNdast

درختوں کے تنے زمین میں پیوست ہیں۔ ان کے پاؤں میں مضبوط زنجیریں ڈال دی ہیں

ایں ہمہ بستگانِ آں یک ذات  بر وجودش دلائل و آیات

eeN hame bastagaane aaN yek zaat    bar wojoodash, dalaa'il-o aayaat

یہ سب چیزیں اُسی ہستی سے وابستہ ہیں اور اُس کے وجود پر دلائل اور نشان ہیں

اَے خُداوندِ خلق و عالمیان  خلق و عالم ز قُدرتت حیران

ay khodaawanNde khalqo 'aalamiyaan    khalqo 'aalam ze qudratat hairaan

اے جہانوں اور مخلوقات کے آقا! دنیا اور مخلوق تیری قدرت سے حیران ہے

چہ مہیب‌ست شان و شوکتِ تو  چہ عجیب‌ست کار و صنعتِ تو

che maheeb-ast shaano shaukate too    che 'ajeebast kaaro san'ate too

تیری شان وشوکت کس قدر باعظمت ہے تیری صنعت اور تیرا کام کتنا عجیب ہے

حمد را با تو نسبت از آغاز     نے دراں کس شریک نے انباز

ne dar aaN kas shareek ne ambaaz     hamd raa baa too nisbat az aaghaaz

شروع ہی سے حمد کا تیرے ساتھ تعلق ہے اور اس معاملہ میں نہ کوئی تیرا شریک ہے نہ ہمسر

تو وحیدی و بے نظیر و قدیم     مُتنزّہ ز ہر قسیم و سہیم

motanazzeh ze har qaseemo saheem     too waheedi wa be-nazeero qadeem

تو اکیلا بے مثل اور ازلی ہے ہر ساجھی اور شریک سے پاک

کس نظیرِ تو نیست در دو جہان     بر دو عالم توئی خدائے یگان

bar do 'aalam too'i khodaa'ey yagaan     kas nazeere too neest dar do jahaan

دونوں جہان میں تیرا کوئی نظیر نہیں۔ دونوں عالم میں تو اکیلا ہی خدا ہے

زورِ تو غالب است بر ہمہ چیز     ہمہ چیزے بہ جنبِ تو ناچیز

hame cheezey be jambe too naacheez     zoore too ghaalib ast bar hame cheez

ہر شے پر تیری طاقت غالب ہے اور ہر چیز تیرے مقابل پر ہیچ ہے

ترست ایمن کند ز ترس و خطر     ہر کہ عارف ترست ترساں تر

har ke 'aarif tarast tarsaaN tar     tarsat aiman konad ze tarso khatar

تیرا خوف ہر ڈر اور خطرہ سے محفوظ کر دیتا ہے جو تیری معرفت زیادہ رکھتا ہے وہی تجھ سے زیادہ ڈرتا ہے

خلق جوید پناہ و سایۂ کس     واں پناہِ ہمہ تو ہستی و بس

waaN panaahe hame too hasti wa bas     khalq jooyad panaaho saaye'ee kas

مخلوق کسی کی پناہ اور سایہ ڈھونڈتی ہے مگر سب کی پناہ صرف تیری ذات ہے

هست یادت کلیدِ ہر کارے     خاطرے بے تو خاطر آزارے

khaaterey be too khaater aazaarey     hast yaadat kaleede har kaarey

تیری یاد ہر مشکل کی کلید ہے۔ تیرے بغیر ہر خیال دل کا دکھ ہے

ہر کہ نالد بدرگہت بہ نیاز     بختِ گم کردہ را بیابد باز

bakhte gom kardeh raa beyaabad baaz     har ke naalad bedargehat be neyaaz

جو تیرے حضور میں عاجزی سے روتا ہے وہ اپنی گم گشتہ قسمت کو دوبارہ پاتا ہے

لُطف تو ترکِ طالباں نکند     کس بکارِ رہت زیاں نکند

kas bekaare rahat zeyaaN nakonad     lotfe too, tarke taalebaaN nakonad

تیری مہربانیاں طالبوں کو نہیں چھوڑتیں۔ کوئی تیرے معاملے میں نقصان نہیں اٹھاتا

ہر کہ با ذاتِ تو سرے دارد     پُشت بر روئے دیگرے دارد

posht bar roo'ey deegrey daarad     har ke baa zaate too sarey daarad

جو شخص صرف تجھ سے تعلق رکھتا ہے وہ دوسرے کی طرف پیٹھ پھیر لیتا ہے

زینکہ چوں کار بر تو بگُذارد     رو بہ اغیار از چہ رو آرد

roo be aghyaar az che roo aarad     zeeNke chooN kaar bar too begozaarad

کیونکہ جب وہ اپنا معاملہ تجھ پر چھوڑ دیتا ہے تو پھر کیوں غیروں کی طرف توجہ کرے

ذاتِ پاکت بس ست یار یکے     دل یکے جان یکے نِگار یکے

dil yekey jaaN yekey negaar yekey     zaate paakat basast yaar yekey

تیری ذات پاک کا ہمارے لئے دوست ہونا کافی ہے دل بھی ایک ہے جان بھی ایک ہے
محبوب بھی ایک ہونا چاہیے

هر کہ پوشیدہ با تو در سازد رحمتت آشکار بنوازد

har ke poosheedeh ba too darsaazad rahmatat aashkaar benwaazad

جو پوشیدگی میں تجھ سے تعلق رکھتا ہے۔ تیری رحمت کھلم کھلا اس پر مہربانی کرتی ہے

ہر کہ گیرد درت بصدق و حضور از در و بامِ او ببارد نور

har ke geerad darat besidq-o hozoor az daro baame oo bebaarad noor

جو صدق اور اخلاص سے تیری چوکھٹ پکڑتا ہے تو اس کے در و بام سے نور کی بارش برساتا ہے

ہر کہ راحت گرفت کارش شُد صد اُمیدے بروزگارش شُد

har ke raahat gereft kaarash shod sad om-meedey beroozgaarash shod

جس نے تیرا ہاتھ پکڑا وہ کامیاب ہوگیا اور اس کی کامیابی کی سو امیدیں بندھ گئیں

ہر کہ راہِ تو جُست یافتہ است تافت آں رو کہ سر نتافتہ است

har ke raahe too jost yaafte ast taaft aaN roo ke sar nataafte ast

جس نے تیری راہ ڈھونڈی اس نے پالیا۔ وہ چہرہ نورانی ہوگیا جس نے تجھ سے سرکشی نہ کی

وانکہ از ظلِ قُربتِ تو رمید بر درِ ہر کہ رفت ذلّت دید

waaNke az zil-le qurbate too rameed bar dare har ke raft zil-lat deed

مگر جو تیرے قرب کے سایہ سے بھاگا وہ جس دروازہ پر بھی گیا ذلت دیکھی

اے خداوندِ من گناہم بخش سوئے درگاہِ خویش راہم بخش

ay khodaawaNde man gonaaham bakhsh soo'ey dargaahe kheesh, raaham bakhsh

اے میرے خداوند! میرے گناہ بخش دے اور اپنی درگاہ کی طرف مجھے راستہ دکھا

روشنی بخش در دل و جانم    پاک کن از گناہِ پنہانم

paak kon az gonaahe pinhaaNam        raushni bakhsh dar dil-o jaanam

میری جان اور میرے دل میں روشنی دے اور مجھے میرے مخفی گناہوں سے پاک کر

دلستانی و دلربائی کُن    بہ نگاہے گرہ کشائی کُن

be negaahey gereh koshaa'i kon        dil setaani wa dilrobaa'i kon

دل ستانی کر اور دل ربائی دکھا اپنی ایک نظر کرم سے میری مشکل کشائی کر

در دو عالم مرا عزیز توئی    وآنچہ میخواہم از تو نیز توئی

wa aNche mikhaaham az too neez too'i        dar do 'aalam maraa 'azeez too'i

دونوں عالم میں تو ہی میرا پیارا ہے اور جو چیز میں تجھ سے چاہتا ہوں وہ بھی تو ہی ہے

(دیباچہ براہین احمدیہ حصہ اول صفحہ۴ تا ۷ مطبوعہ ۱۸۸۰ء)

(2)

# نعت

در دِلم جوشد ثنائے سرورے | آنکہ در خوبی ندارد ہمسرے

dar dilam jooshad sanaa'ey sarwarey | aaNke dar khoobi nadaarad hamsarey

میرے دل میں اُس سردار کی تعریف جوش مار رہی ہے جو خوبی میں اپنا کوئی ثانی نہیں رکھتا

آنکہ جانش عاشقِ یارِ ازل | آنکہ روحش واصلِ آں دلبرے

aaNke jaanash 'aasheqe yaare azal | aaNke roohash waasele aaN dilbarey

وہ جس کی جان خدائے ازلی کی عاشق ہے وہ جس کی روح اُس دلبر میں واصل ہے

آنکہ مجذوبِ عنایاتِ حقست | ہمچو طفلے پروریدہ در برے

aaNke majzoobe 'inaayaate haqast | hamchoo tifley parwareedeh dar barey

وہ جو خدا کی مہربانیوں سے اس کی طرف کھینچا گیا ہے اور خدا کی گود میں ایک بچے کی مانند پلا ہے

آنکہ در برّ و کرم بحرِ عظیم | آنکہ در لُطفِ اتم یکتا دُرے

aaNke dar bir-ro karam bahre 'azeem | aaNke dar lotfe atam yektaa dorey

وہ جو نیکی اور بزرگی میں ایک بحرِ عظیم ہے اور کمالِ خوبی میں ایک نایاب موتی ہے

آنکہ در جود و سخا ابرِ بہار | آنکہ در فیض و عطا یک خاورے

aaNke dar jood-o sakhaa abre bahaar | aaNke dar faizo 'ataa yek khaawarey

وہ جو بخشش اور سخاوت میں ابرِ بہار ہے اور فیض و عطا میں ایک سورج ہے

آں رحیم و رحمِ حق را آیتے     آں کریم و جودِ حق را مظہرے

aaN Raheemo rehme haq raa aayatey     aaN kareemo joode haq raa mazharey

وہ رحیم ہے اور رحمتِ حق کا نشان ہے وہ کریم ہے اور بخششِ خداوندی کا مظہر ہے

آں رُخِ فرُّخ کہ یک دیدارِ او     زشت رو را میکند خوش منظرے

aaN rokhe far-rokh ke yek deedaare oo     zisht roo raa mikonad khosh manzerey

اُس کا مبارک چہرہ ایسا ہے کہ اُس کا ایک ہی جلوہ بدصورت کو حسین بنا دیتا ہے

آں دل روشن کہ روشن کردہ است     صد درونِ تیرہ را چوں اخترے

aaN dile raushan ke raushan kardeh ast     sad daroone teereh raa chooN akhtarey

وہ ایسا روشن ضمیر ہے جس نے روشن کر دیا سینکڑوں سیاہ دلوں کو ستاروں کی طرح

آں مُبارک پے کہ آمد ذاتِ او     رحمتے زاں ذاتِ عالم پرورے

aaN mobaarak pa'i ke aamad zaate oo     rahmatey zaaN zaate 'aalam parwarey

وہ ایسا مبارک قدم ہے کہ اس کی ذات خدا تعالیٰ کی طرف سے رحمت بن کر آئی ہے

احمدِ آخر زماں کز نورِ او     شد دلِ مردم ز خور تاباں ترے

Ahmad-e aakhar zamaaN kaz noore oo     shod dile mardom ze khor taabaaN tarey

اُس احمد آخر زمان کے نور سے لوگوں کے دل آفتاب سے زیادہ روشن ہو گئے

از بنی آدم فزوں تر در جمال     و از لآلے پاک تر در گوہرے

az bani aadam fozooN tar dar jamaal     wa az l'aaley paak tar dar gauharey

وہ تمام بنی آدم سے بڑھ کر صاحب جمال ہے اور آب و تاب میں موتیوں سے بھی زیادہ روشن ہے

بر لبش جاری ز حکمت چشمۂ    در دِلش پُر از معارف کوثرے

bar labash jaari ze hikmat chashme'ee    dar dilash por az ma'aaref kausarey

اُس کے منہ سے حکمت کا چشمہ جاری ہے اور اُس کے دل میں معارف سے پُر ایک کوثر ہے

بہرِ حق داماں ز غیرش بر فشاند    ثانئ اُو نیست در بحر و برے

behre haq daamaan ze ghairash bar fashaaNd    saani'ee oo neest dar bahro barey

خدا کے لئے اُس نے ہر وجود سے اپنا دامن جھاڑ دیا بحر و بر میں اُس کا کوئی ثانی نہیں

آں چراغش دادِ حق کش تا ابد    نے خطر نے غم ز بادِ صرصرے

aaN charaaghash daade haq kish taa abad    ne khatar ne gham ze baade sarsarey

حق نے اُس کو ایسا چراغ دیا ہے کہ تا ابد اسے ہوائے تُند سے کوئی خوف و خطر نہیں

پہلوانِ حضرتِ ربِّ جلیل    بر میاں بستہ ز شوکت خنجرے

pehlawaane hazrate Rab-be Jaleel    bar miaaN baste ze shaukat khaNjarey

وہ خدائے جلیل کی درگاہ کا پہلوان ہے اور اُس نے بڑی شان سے کمر میں خنجر باندھ رکھا ہے

تیرِ او تیزی بہر میدان نمود    تیغِ او ہر جا نمودہ جوہرے

teere oo teezi behar maidaan nomood    teeghe oo har jaa nomoodeh jauharey

اُس کے تیر نے ہر میدان میں تیزی دکھائی ہے اور اُس کی تلوار نے ہر جگہ اپنا جوہر ظاہر کیا ہے

کرد ثابت بر جہاں عجزِ بُتاں    وانمودہ زورِ آں یک قادرے

kard saabet bar jahaaN 'ijze botaaN    wanomoode zoore aaN yek Qaaderey

اُس نے دنیا پر بتوں کا عجز ثابت کر دیا اور خدائے واحد کی طاقت کھول کر دکھا دی

تا نماند بے خبر از زورِ حق　　بُت ستاؤ بُت پرست و بُت گرے

bot sataa-o bot parasto botgarey　　taa namaanad be khabar az zoore haq

تا خدائی طاقت سے بے خبر نہ رہیں بت ستا، بت پرست اور بت گر

عاشقِ صدق و سداد و راستی　　دشمنِ کذب و فساد و ہر شرے

doshmane kizbo fasaado har sharey　　'aashiqe sidqo sadaado raasti

وہ صدق، سچائی اور راستی کا عاشق ہے۔ مگر کذب، فساد اور شر کا دشمن ہے

خواجہ و مر عاجزاں را بندۂ　　بادشاہ و بےکساں را چاکرے

baadshaah-o bekasaaN raa chaakrey　　khaaje-wa mar 'aajezaaN raa baNdeh'ee

وہ اگر چہ آقا ہے مگر عاجزوں کے لیے عاجز۔ وہ بادشاہ ہے مگر بےکسوں کا خدمت گزار ہے

آں ترحّمہا کہ خلق از وے بدید　　کس ندیدہ در جہاں از مادرے

kas nadeedeh dar jahaaN az maadarey　　aaN tarahhom-haa, ke khalq az wai bedeed

وہ مہربانیاں جو مخلوق نے اُس سے دیکھیں وہ کسی نے اپنی ماں میں بھی نہیں پائیں

از شرابِ شوقِ جاناں بیخودی　　در سرش بر خاک بنہادہ سرے

dar sarash bar khaak benhaadeh sarey　　az sharaabe shauqe jaanaaN bekhodi

وہ محبوب کے عشق کی شراب میں بیخود ہے اُس کی محبت میں اُس نے اپنا سر خاک پر رکھا ہوا ہے

روشنی از وے بہر قومے رسید　　نورِ او رخشید بر ہر کشورے

noore oo rakhsheed bar har keshwarey　　raushni az wai behar qaume raseed

اُس سے ہر قوم کو روشنی پہنچی۔ اُس کا نور ہر ملک پر چمکا

آیت رحمٰن برائے ہر بصیر | حُجتِ حق بہرِ ہر دیدہ ورے

aayate Rehmaan baraa'ey har baseer | hoj-jate haq behre har deedeh warey

وہ ہر صاحبِ بصیرت کے لئے آیت اللہ اور ہر اہلِ نظر کے لئے حجتِ حق ہے

ناتوانان را برحمت دستگیر | خستہ جاناں را بہ شفقت غمخورے

naa-towaanaan raa berahmat, dastgeer | khaste jaanaaN raa ba shafqat ghamkhorey

کمزوروں کا رحمت سے ہاتھ پکڑنے والا اور نا اُمیدوں کا شفقت کے ساتھ غم خوار

حُسنِ رُوئش بہ ز ماہ و آفتاب | خاکِ کوئش بہ ز مُشک و عنبرے

hosne rooyash bih ze maah-o aaftaab | khaake kooyash bih ze moshko 'ambarey

اُس کے چہرہ کا حسن شمس وقمر سے زیادہ ہے اور اُس کے کوچہ کی خاک مشک وعنبر سے بہتر ہے

آفتاب و مہ چہ میماند بدو | در دلش از نورِ حق صد نیّرے

aaftaabo mah che mimaanad badoo | dar dilash az noore haq sad nay-yere

سورج چانداس سے کہاں مشابہت رکھ سکتے ہیں اس کے دل میں تو خدا کے نور سے سَو سورج روشن ہیں

یک نظر بہتر ز عمرِ جاودان | گر فتد کس را بر آن خوش پیکرے

yek nazar behtar ze 'omre jaawdaan | gar fetad kas raa bar-aan khosh paikarey

ہمیشہ کی زندگی سے ایک نظر بہتر ہے اگر اُس پیکرِ حُسن پر پڑ جائے

منکہ از حُسنش ہمی دارم خبر | جان فشانم گر دہد دل دیگرے

manke az hosnash hami daaram khabar | jaan feshaanam gar dehad dil deegrey

میں جو اُس کے حُسن سے باخبر ہوں اُس پر اپنی جان قربان کرتا ہوں جب کہ دوسرا صرف دل دیتا ہے

یادِ آن صورت مرا از خود برد — ہر زمان مستم کُند از ساغرے

yaade aan soorat maraa az khod barad — har zamaan mastam konad az sagharey

اُس کی یاد مجھے بیخود بنا دیتی ہے وہ ہر وقت مجھے ایک ساغر سے مست رکھتا ہے

می پریدم سوئے کوئے او مُدام — من اگر میداشتم بال و پرے

mi preedam soo'ey koo'ey oo modaam — man agar midaashtam baalo parey

میں ہمیشہ اُس کے کوچہ میں اڑتا پھرتا اگر میں پر و بال رکھتا

لالہ و ریحان چہ کار آید مرا — من سرے دارم باآں روے وسرے

laale-o raihaan che kaar aayad maraa — man sarey daaram ba-aaN roo'ey sarey

لالہ و ریحان میرے کس کام کے ہیں؟ میں تو اُس چہرہ وسر سے تعلق رکھتا ہوں

خوبئ او دامنِ دل می کشد — مُو کشانم می برد زور آورے

khoobi'ee oo daamane dil mi kashad — moo kashaanam mi barad zoor aawarey

اُس کی خوبی دامن دل کو کھینچتی ہے اور ایک طاقتور ہستی مجھے کشاں کشاں لے جا رہی ہے

دیدہ ام کو ہست نورِ دیدہ ہا — در اثر مہرش چو مہرِ انورے

deedeh am koo hast noore deedeh-haa — dar asar mehrash choo mehre anwarey

میں نے دیکھا کہ وہ آنکھوں کا نور ہے اس کی محبت کا اثر چمکدار سورج کی مانند ہے

تافت آں روئے کزاں روسر نتافت — یافت آں درمان کہ بگزید آں درے

taaft aaN roo'ey kazaaN roo sar nataaft — yaaft aaN darmaan ke begozeed aaN darey

وہ چہرہ روشن ہو گیا جس نے اس سے روگردانی نہ کی۔ وہ کامیاب ہو گیا جس نے اس کا دروازہ پکڑ لیا

ہر کہ بے او زد قدم در بحرِ دین    کرد در اوّل قدم گُم معبرے

*har ke be oo zad qadam dar bahre deen*    *kard dar aw-wal qadam gom ma'barey*

جس نے اس کے بغیر دین کے سمندر میں قدم رکھا۔اس نے پہلے ہی قدم میں گھاٹ کھودیا

امّی و در علم و حکمت بے نظیر    زیں چہ باشد حُجتی روشن ترے

*om-mi wa dar 'ilmo hekmat be-nazeer*    *zeeN che baashad hoj-jatey raushan tarey*

وہ اُمّی ہے مگر علم وحکمت میں بےنظیر ہے اُس سے زیادہ اُس کی صداقت پر اور کیا دلیل ہوگی؟

آں شرابِ معرفت دادش خُدا    کز شعاعش خیرہ شُد ہر اخترے

*aaN sharaabe ma'refat-daadash khodaa*    *kaz sho'aa'ash kheereh shod har akhtarey*

خدا نے اُسے وہ شرابِ معرفت عطا فرمائی کہ اُس کی شعاعوں سے ہر ستارہ ماند پڑ گیا

شُد عیاں از وے علی الوجہ الاتم    جوہرِ انسان کہ بود آں مضمرے

*shod 'iyaan az wai 'alal wajhel-atam*    *jauhare insaan ke bood aaN mozmarey*

اُس کے باعث پورے طور پر عیاں ہو گیا انسان کا وہ جوہر جو مخفی تھا

ختم شُد بر نفسِ پاکش ہر کمال    لاجَرم شُد ختم ہر پیغمبرے

*khatm shod bar nafse paakash har kamaal*    *laa-jaram shod khatm har paighambarey*

اُس کے پاک نفس پر ہر کمال ختم ہو گیا اس لئے اُس پر پیغمبروں کا خاتمہ ہو گیا

آفتابِ ہر زمین و ہر زمان    رہبرِ ہر اسود و ہر احمرے

*aaftaabe har zameeno har zamaan*    *rahbare har aswado har ahmarey*

وہ ہر ملک اور ہر زمانہ کے لئے آفتاب ہے اور ہر اسود و احمر کا رہبر ہے

مجمع البحرین علم و معرفت جامع الاسمین ابر و خاورے

jame-ol-ismaine abro khaawarey majma'ol bahraine 'ilmo ma'refat

وہ علم اور معرفت کا مجمع البحرین ہے۔ بادل اور آفتاب دونوں ناموں کا جامع ہے

چشمِ من بسیار گردید و ندید چشمۂ چون دینِ او صافی ترے

chashme'ee choon deene oo saafey tarey chashme man, besyaar gardeed-o nadeed

میں نے بہت تلاش کیا مگر کہیں نہیں دیکھا اس کے دین کی مانند مصفّٰی چشمہ

سالکاں را نیست غیر از وے امام رہرواں را نیست جُز وے رہبرے

rahrawaaN raa neest joz wai rahbarey saalekaaN raa neest ghair az wai imaam

سالکوں کے لئے اُس کے سوا کوئی امام نہیں راہِ حق کے متلاشیوں کے لئے اس کے سوا کوئی رہبر نہیں

جائے اُو جائے کہ طیرِ قُدس را سوزد از انوار آں بال و پرے

soozad az anwaare aaN baalo parey jaa'ey oo jaa'ey ke taire qods raa

اُس کا مقام وہ ہے جہاں جبریلؑ کے اُس مقام کے انوار کے باعث پروبال جلتے ہیں

آں خُداوندش بداد آں شرع و دین کان نگردد تا ابد مُتغیّرے

kaan negardad taa abad motaghay-yerey aaN khodaawaNdash bedaad aaN shar'o deen

اُس خدا نے اسے وہ شریعت اور دین عطا کیا۔ جو کبھی بھی تبدیل نہ ہوگا

تافت اوّل برد بارِ تازیاں تا زیانش را شود درمان گرے

taa zeyaanash raa shawad darmaan garey taaft aw-wal bord baare taaziaaN

پہلے وہ عرب کے ملک پر چمکا تا کہ اُس ملک کی خرابیوں کا انسداد کرے

بعد ازاں آں نور دین و شرعِ پاک　　شُد محیطِ عالمے چوں چنبرے

ba'd azaaN aaN noore deen-o shar'e paak　　shod moheet-e 'aalamey chooN chambarey

بعد ازاں وہ نور اور پاک شریعت تمام عالم پر آسمان کی طرح محیط ہوگئی

خلق را بخشید از حق کامِ جان　　وارہانیدہ ز کامِ اژدرے

khalq raa bakhsheed az haq kaame jaan　　wa-rehaaneedeh ze kaame aydarey

مخلوق کو خدا کی طرف سے مقصدِ زندگی بخشا اور ایک اژدھے کے منہ سے اُسے رہائی دلائی

یک طرف حیران ازو شاہانِ وقت　　یک طرف مبہوت ہر دانشورے

yek taraf hairaan azoo shaahaane waqt　　yek taraf mabhoot har daanishwarey

ایک طرف شاہانِ وقت اُس سے حیران تھے دوسری طرف ہر عقل مند ششدر تھا

نے بعلمش کس رسید و نے بزور　　در شکستہ کِبر ہر مُتکبّرے

ne be'ilmash kas raseed wa ne bazoor　　dar shekaste kibre har motakab-berey

نہ اس کے علم تک کوئی پہنچا نہ اُس کی طاقت تک۔ اُس نے ہر متکبر کے تکبر کو توڑ کر رکھ دیا

اُو چہ میدارد بمدحِ کس نیاز　　مدحِ او خود فخرِ ہر مدحت گرے

oo che midaarad bemadhe kas neyaaz　　madh-e oo khod fakhre har midhat-garey

اُسے کسی کی تعریف کی کیا حاجت ہے اُس کی مدح ہر مدحت گر کے لئے باعثِ فخر ہے

ہست او در روضۂ قُدس و جلال　　و از خیالِ مادحان بالاترے

hast oo dar rauze'ee qodso jalaal　　wa az kheyaale maadehaan baalaatarey

وہ پاکیزگی اور جلال کے گلستان میں متمکن ہے اور تعریف کرنے والوں کے وہم سے بالاتر ہے

اے خدا بر وے سلامِ ما رسان    ہم بر اخوانش ز ہر پیغمبرے

ay khodaa bar wai salaame maa rasaan    ham bar ikhwaanash ze har paighambarey

اے خدا ہمارا سلام اُس تک پہنچادے۔ نیز اُس کے بھائی ہر پیغمبرؑ پر

ہر رسولے آفتابِ صدق بود    ہر رسولے بود مہرِ انورے

har rasooley aaftaabe sidq bood    har rasooley bood mehre anwarey

ہر رسول سچائی کا سورج تھا۔ ہر رسول نہایت روشن آفتاب تھا

ہر رسولے بود ظلّے دین پناہ    ہر رسولے بود باغے مُثمرے

har rasooley bood zil-ley deen panaah    har rasooley bood baaghey mosmerey

ہر رسول دین کو پناہ دینے والا سایہ تھا اور ہر رسول ایک پھلدار باغ تھا

گر بدُنیا نامدے ایں خیل پاک    کارِ دین ماندے سراسر ابترے

gar badonyaa naamdey eeN khaile paak    kaare deen maaNdey saraasar abtarey

اگر یہ پاک جماعت دنیا میں نہ آتی تو دین کا کام بالکل ابتر رہ جاتا

ہر کہ شُکرِ بعث شان نارد بجا    ہست او آلائے حق را کافرے

har ke shokre ba'se shaan naarad bajaa    hast oo aalaa'ey haq raa kaaferey

جو ان کی بعثت کا شکر بجا نہیں لاتا وہ حق تعالیٰ کی نعمتوں کا منکر ہے

آں ہمہ از یک صدف صد گوہر اند    مُتّحد در ذات و اصل و گوہرے

aaN hame az yek sadaf sad gauharaaNd    mot-tahed dar zaato aslo gauharey

وہ سب ایک سیپی کے سو موتی ہیں۔ جو ذات اور اصل اور چمک میں یکساں ہیں

اُمّتے ہرگز نبودہ در جہان کاندران نامد بوقتے مُنذرے

om-matey hargez naboodeh dar jahaan kaaNdaraan naamad bewaqtey monzerey

ایسی کوئی امت بھی دنیا میں نہیں ہوئی جس میں کسی وقت ڈرانے والا نہ آیا ہو

اوّل آدم آخرِ شان احمدست اَے خُنک آنکس کہ بیند آخرے

aw-wal Aadam, aakharey shaan Ahmadast ay khonok aaNkas ke beenad aakharey

اُن میں پہلا آدمؑ اور آخری احمدؐ ہے۔ مبارک وہ جو آخری کو دیکھ پائے

انبیا روشن گہر ہستند لیک ہست احمد زان ہمہ روشن ترے

ambeyaa raushan gohar hastaNd, leek hast Ahmad zaan hame raushan tarey

تمام نبی روشن فطرت رکھنے والے ہیں۔ مگر احمدؐ ان سب سے زیادہ روشن ہے

آن ہمہ کانِ معارف بودہ اند ہر یکے از راہِ مولےٰ مُخبرے

aaN hame kaane ma'aarif boodeh aNd har yekey az raahe maulaa mokhberey

وہ سب معرفت کی کان تھے اور ہر ایک مولیٰ کے راستے کی خبر دینے والا تھا

ہر کہ را علمے ز توحیدِ حق ست ہست اصلِ علمش از پیغمبرے

har ke raa 'ilmey ze tauheed-e haqast hast asl-e 'ilmash az paighambarey

جس کسی کو توحیدِ حق کا کچھ علم ہے اس کے علم کی اصل کسی پیغمبر سے ہے

آن رسیدش از رہِ تعلیم ہا گو شود اکنوں ز نخوت مُنکرے

aan raseedash az rahe ta'leem-haa goo shawad aknooN ze nakhwat monkerey

وہ علم اُسے ان کی تعلیم سے ہی پہنچا ہے خواہ اب وہ تکبر سے منکر ہو جائے

ہست قومے کج رو و ناپاک رائے    آنکہ زین پاکان ہمی پیچد سرے

hast qaumey kajrawo naapaak raa'ey    aaNke zeen paakaan hami peechad sarey

ایک گمراہ اور ناپاک قوم ایسی بھی ہے جو ان پاک لوگوں کا انکار کرتی ہے

دیدۂ شان روئے حق ہرگز ندید    بس سیہ کردند روئے دفترے

deedeh'ee shaan roo'ey haq hargez nadeed    bas seyeh kardaNd roo'ey daftarey

ان کی آنکھوں نے حق کا منہ کبھی نہیں دیکھا اس لئے اس بحث میں انہوں نے دفتر سیاہ کر ڈالے

شوربختے ہائے بختِ شان بہ بین    ناز بر چشم و گُریزاں از خورے

shoorbakhtey-haa'ey bakhte shaan bebeen    naaz bar chashm wa goreezaaN az khorey

اُن کی قسمت کی بدبختی کو دیکھ کہ اپنی آنکھ پر فخر کرتے ہیں اور سورج سے بھاگتے ہیں

چشم گر بودے غنی از آفتاب    کس نبودے تیز بین چوں شپّرے

chashm gar boodey ghani az aaftaab    kas naboodey teezbeen chooN shap-parey

اگر آنکھ آفتاب سے بے نیاز ہوتی تو کوئی بھی چمگاڈر سے زیادہ تیز نظر نہ ہوتا

ہر کہ کُورست و براہش صد مغاک    وائے بر وے گر ندارد رہبرے

har ke koorast-o baraahash sad maghaak    waa'ey bar wai, gar nadaarad rahbarey

جو کہ اندھا ہے اور اُس کے راستے میں سو گڑھے ہیں اُس پر افسوس اگر اُس کا کوئی رہبر نہیں

قومِ دیگر را چنیں رائے رکیک    درنشستہ از جہالت در سرے

qaum-e deegar raa choneeN raa'ey rakeek    dar neshasteh az jahaalat dar sarey

ایک اور قوم کی ایسی ہی کمزور رائے ہے جو جہالت سے اُس کے سر میں سما گئی ہے

از خود و نفسِ خود خلاص شده　　مہبطِ فیض نورِ خاص شده

az khodo nafse khod khalaas shodeh　　mahbate faize noore khaas shodeh

اپنے آپ اور اپنے نفس سے اُس نے رہائی پائی اور نور خداوندی کے فیض کا مظہر بن گیا

برتر از رنگِ ایں جہاں گشتہ　　آنچہ ناید بوہم آں گشتہ

bar-tar az raNge eeN jahaaN gashte　　aaNche naayad bawahm aaN gashte

وہ اِس دنیا کے رنگ سے اونچا ہو گیا اور ایسا بن گیا کہ اُس کا درجہ خیال میں بھی نہیں آ سکتا

ما اسیرانِ نفسِ امّارہ　　بے خدائیم سخت ناکارہ

maa aseeraane nafse ammaareh　　be khodaa'eem sakht naakaareh

ہم جو نفس امّارہ کے قیدی ہیں خدا کے بغیر ہم بالکل ہی ناکارہ ہیں

تا میاں بست وحئ حق برشاد　　اے بسا عقدہائے ما کہ کشاد

taa miaaN bast wahi'e haq barashaad　　ay basaa 'oqd-haa'ey maa ke koshaad

جب سے خدا کی وحی ہماری ہدایت کے لئے تیار ہوئی ہمارے بہت سے عقدے حل ہو گئے

نہ شود از تو کارِ ربّانی　　آسیائے تہی چہ گردانی

na shawad az too kaare rab-baani　　aasiyaa'ey tehi che gardaani

جو خدا کا کام ہے وہ تجھ سے نہیں ہو سکتا۔ خالی چکی تُو کیا گھما رہا ہے

تو و علمِ تو ما و علمِ خدا　　فرق بیں از کجاست تا بکجا

too wa 'ilme too maa'o 'ilme khodaa　　farq beeN az kojaast taa bakojaa

تو اور تیرا علم ایک طرف ہے۔ ہم اور خدا کا علم ایک طرف اب دیکھ لے کہ دونوں میں کیا فرق ہے

آں یکے را نگارِ خویش بہ بر        دیگرے چشمِ انتظار بہ در

aaN yekey raa negaare kheesh be bar        deegrey chashme intezaar be dar

ایک وہ ہے جس کا معشوق اُس کی بغل میں ہے دوسرا وہ ہے جس کی آنکھ انتظار میں دروازے پر لگی ہوئی ہے

آں یکے ہمنشیں بہ مہ رُوئے        دیگرے ہرزہ گرد در کُوئے

aaN yekey hamnasheeN be mah roo'ey        deegrey harzeh gard dar koo'ey

ایک وہ شخص ہے جو اپنے محبوب کے پاس بیٹھا ہے دوسرا وہ ہے جو گلی میں آوارہ پھر رہا ہے

آں یکے کام یافتہ بہ تمام        دیگرے سوختہ بفکرتِ کام

aaN yekey kaam yaafte be tamaam        deegrey sookhte befikrate kaam

ایک وہ ہے جس نے اپنا مقصد پالیا۔ دوسرا وہ ہے جو اپنا مقصد پانے کی فکر میں جل رہا ہے

عارت آید ز عالمِ اسرار        خود زِ خود دم زنی زہے پندار

'aarat aayad ze 'aalame asraar        khod ze khod dam zani zahey piNdaar

تجھے عالم اسرار سے شرم آنی چاہیے تو اپنی عقل پر فخر کرتا ہے۔ تیرے تکبر پر افسوس

ہمہ کارِ تو ناتمام افتاد        وہ چہ کارت بعقلِ خام افتاد

hame kaare too naa-tamaam oftaad        wah che kaarat be'aqle khaam oftaad

تیرا سارا کام نامکمل رہ گیا۔ ناقص عقل کے ساتھ تجھے کیسا بُرا واسطہ پڑا۔

(براہینِ احمدیہ، روحانی خزائن جلد 1 ص 162 تا 163)

9

ترا عقلِ تو ہر دم پائے بند کبر میدارد
toraa 'aqle too har dam paa'ey baNde kibr mi daarad

برو عقلے طلب کن کت ز خود بینی بروں آرد
berau 'aqley talab kon kit ze khod beeni berooN aarad

تیری عقل ہر وقت تجھے تکبر میں گرفتار رکھتی ہے جا اور ایسی عقل تلاش کر جو تجھے خود بینی سے نجات دے۔

ہماں بہتر کہ ما آں علمِ حق از حق بیاموزیم
hamaaN bihtar ke maa aaN 'ilme haq az haq beyaamoozeem

کہ ایں علمے کہ ما داریم صد سہو و خطا دارد
ke eeN 'ilmey ke maa daareem sad sahwo khataa daarad

یہی بہتر ہے کہ ہم خدا کے علم کو خدا سے ہی سیکھیں کیونکہ جو علم ہمارے پاس ہے اُس میں سینکڑوں غلطیاں ہیں۔

کہ گوید بہتر از قولش گر او خاموش بنشیند
ke gooyad behtar az qaulash gar oo khaamoosh bensheenad

کہ گیرد دستت اے ناداں گر او دستِ تو بگذارد
ke geerad dastat ay naadaaN gar oo daste too begzaarad

اگر خدا خاموش رہے تو اُس سے بہتر بات کون کہہ سکتا ہے اگر وہ تجھے چھوڑ دے تو پھر کون تیری دستگیری کر سکتا ہے

برو قدرش بہ بیں وز حجتِ بے اصل دم درکش
berau, qadrash bebeeN waz hoj-jate be-asl dam darkish

کہ ایں حجت کہ می آری بلاہا بر سرت آرد
ke eeN hoj-jat ke mi aari balaa-haa bar sarat aarad

جا اور اُس کی قدر پہچان اور حجت بازی کو چھوڑ دے کیونکہ جو بات تو پیش کرتا ہے وہ تیرے سر پر مصیبتیں لائے گی

(براہینِ احمدیہ، روحانی خزائن جلد1 ص169)

(10)

# قانونِ خدا

حاجتِ نُورے بود ہر چشم را     ایں چنیں اُفتاد قانونِ خدا

haajate noorey bowad har chashm raa     eeN choneeN oftaad qaanoone khodaa

ہر آنکھ کو روشنی کی ضرورت ہے خدا کا قانون ایسا ہی ہے

چشمِ بینا بے خورِ تاباں کہ دید     کے چنیں چشمے خداوند آفرید

chashme beenaa bekhore taabaaN ke deed     kai choneeN chashmey khodaawaNd aafareed

بغیر سورج دیکھنے والی آنکھ کس نے دیکھی؟ خدا نے ایسی آنکھ کب بنائی؟

چوں تو خود قانونِ قدرت بشکنی     پس چرا بر دیگراں سر میزنی

chooN too khod qanoone qudrat beshkani     pas cheraa, bar deegraaN sar mizani

جب تو خود ہی قانون قدرت کو توڑتا ہے۔ تو پھر تو دوسروں پر کیوں اعتراض کرتا ہے؟

آنکہ در ہر کار شد حاجت روا     چوں روا داری کہ نبود رہنما

aaNke dar har kaar shod haajat rawaa     chooN rawaadaari ke nabawad rehnomaa

وہ خدا جس نے انسان کی ہر ضرورت کو پورا کیا، کیا وہ مذہب کے بارے میں تیری رہنمائی نہ کرتا؟

آنکہ اسپ و گاؤ، خر را آفرید     تا رہد پُشتِ تو از بارِ شدید

aaNke asp-o gaa'o khar raa aafreed     taa rahad poshte too az baare shadeed

وہ جس نے گھوڑے، گائے اور گدھے کو پیدا کیا۔ تا کہ تیری پیٹھ کو سخت بوجھ سے نجات دے

چوں ترا حیراں گذارد در معاد    اے عجب تو عاقل و ایں اعتقاد

chooN toraa hairaaN gozaarad dar ma'aad    ay ajab too 'aaqelo eeN i'teqaad

وہ تجھ کو آخرت کے معاملہ میں کیوں پریشان چھوڑ دے تعجب ہے کہ عقلمند ہو کر تو یہ اعتقاد رکھتا ہے

چوں دو چشمت دادہ اند اے بیخبر    پس چرا پوشی یکے وقتِ نظر

chooN do chashmat daadeh aNd ay bekhabar    pas cheraa pooshi yekey waqte nazar

اے بے خبر جب تجھے دو آنکھیں دی گئی ہیں۔ پھر دیکھنے کے وقت ایک کو کیوں بند کر لیتا ہے

آنکہ زو ہر قدرتے گشتہ عیاں    قدرتِ گفتار چوں ماندے نہاں

aaNke zoo, har qodratey gashteh 'iyaaN    qodrate goftaar chooN maaNde nehaaN

وہ ذات جس سے ہر قسم کی قدرت ظاہر ہوئی تو بولنے کی قوت کس طرح مخفی رہ سکتی تھی

آنکہ شد ہر وصفِ پاکش جلوہ گر    پس چرا ایں وصف ماندے مُستتر

aaNkey shod har wasfe paakash jalwe gar    pas cheraa eeN wasf maaNdey mostatar

وہ ہستی جس کی ہر پاک صفت ظاہر ہوگئی۔ پھر اس کی یہ صفت کیونکر چھپی رہ سکتی تھی

ہر کہ او غافل بود از یادِ دوست    چارہ سازِ غفلتش پیغامِ اوست

har ke oo ghaafil bowad az yaade doost    chaareh saaze ghaflatash paighaame oost

ہر شخص جو خدا کی یاد سے غافل ہو۔ تو خدا کا پیغام ہی اس کی غفلت کا چارہ ساز ہوتا ہے

تو عجب داری ز پیغامِ خدائے    ایں چہ عقل و فکر تست اے خودنمائے

too 'ajab daari ze paighaame khodaa'ey    eeN che 'aqlo fikre tost ay khod nomaa'ey

تو خدا کے پیغام پر تعجب کرتا ہے۔ اے متکبر! یہ تیری عقل اور سمجھ کیسی ہے

لطفِ او چوں خاکیاں را عشق داد عاشقاں را چوں بیفگندے ز یاد

lotfe oo, chooN khaakiaaN raa 'ishq daad 'aasheqaaN raa chooN beyafgaNdey ze yaad

اُس کی مہربانی نے جب مٹی کے پتلے کو عشق بخشا۔ تو وہ اپنے عاشقوں کو کیونکر بھلا سکتا ہے

عشق چوں بخشید از لُطفِ اتم چوں نہ بخشیدے دوائے آں الم

'ishq chooN bakhsheed, az lotfe atam chooN na bakhsheedey dawaa'ey aaN alam

جب کامل مہربانی سے اُس نے محبت دی۔ تو پھر کیوں اس درد کی دوا نہ بخشا

خود چو کرد از عشقِ خود دلہا کباب چوں نہ کردے از سرِ رحمت خطاب

khod choo kard az 'ishqe khod dil-haa kabaab chooN na kardey az sare rahmat khetaab

جب خود ہی اُس نے اپنے عشق سے ہمارے دلوں کو کباب کر دیا تو پھر رحمت کے ساتھ ہم سے کلام کیوں نہ کرتا

دل نیارامد بجز گفتارِ یار گرچہ پیشِ دیدہا باشد نگار

dil neyaa-raamad bajoz goftaare yaar garche peeshe deed-haa baashad negaar

دل کو محبوب کے کلام کے سوا آرام نہیں ملتا۔ خواہ محبوب آنکھوں کے سامنے ہی ہو

پس چو خود دلبر بود اندر حجاب کے تواں کردن صبوری از خطاب

pas choo khod dilbar bowad aNdar hejaab kai towaaN kardan saboori az khetaab

لیکن جب محبوب خود ہی پردے میں ہو۔ تو کلام کے بغیر صبر کس طرح آ سکتا ہے

لیک آں داند کہ او دلدادہ است در طریقِ عاشقی افتادہ است

leek aaN daanad ke oo dildaadeh ast dar tareeqe 'aasheqi oftaadeh ast

مگر ان باتوں کو صرف وہ عاشق ہی جانتا ہے جو راہِ محبت کا واقف ہے

حُسن را با عاشقاں باشد سرے　　بے نظر ور کے بود خوش منظرے

hosn raa baa 'aasheqaaN baashad sarey　　be nazar war kai bowad khosh manzarey

حسن کا عاشقوں کے ساتھ تعلق ہوتا ہے اور کوئی حسین بغیر قدردان کے نہیں ہوتا

عاشق آں باشد کہ او گم از خود است　　در طریقِ عشق خود بینی بدست

'aasheq aaN baashad ke oo gom az khodast　　dar tareeqe 'ishq khod beeni badast

عاشق وہ ہوتا ہے جو اپنے آپ کو بھول جائے۔ طریقِ عشق میں (اپنے) آپ کو کچھ سمجھنا بُرا ہے

لیکن استیصال ایں کبر و خودی　　نیست ممکن جُز بوحیٔ ایزدی

leekan isteesaale eeN kibro khodi　　neest momken joz bewahi'e eezadi

لیکن اس تکبر اور خودی کا استیصال خدا تعالیٰ کی وحی کے بغیر ممکن نہیں

ہر کہ ذوقِ یارِ جانی یافت ست　　آں ز وحی آسمانی یافت ست

har ke zauqe yaare jaani yaaftast　　aaN ze wahi'e aasmaani yaaftast

جس نے اس دلی دوست کے وصل کا لُطف اُٹھایا۔ اُس نے صرف آسمانی وحی کی بدولت اٹھایا

عشق از الہام آمد در جہاں　　درد از الہام شد آتش فشاں

'ishq az ilhaam aamad dar jahaaN　　dard az ilhaam shod aatish feshaaN

عشق الہام ہی کی وجہ سے دنیا میں آیا اور درد نے بھی الہام ہی کی وجہ سے آتش فشانی کی

شوق و اُنس و اُلفت و مہر و وفا　　جملہ از الہام مے دارد ضیا

shauqo onso olfato mehro wafaa　　jomle az ilhaam mey daarad ziyaa

شوق، اُنس، اُلفت اور مہر و وفا۔ ان سب کی رونق الہام کی وجہ سے ہے

ہر کہ حق را یافت از الہام یافت    ہر رُخے کو تافت از الہام تافت

har ke haq raa yaaft az ilhaam yaaft    har rokhey koo taaft az ilhaam taaft

جس کسی نے خدا کو پایا الہام سے پایا۔ ہر ایک چہرہ جو چمکا وہ الہام سے چمکا

تو نۂ اہلِ محبّت زیں سبب    از کلامِ یار مے داری عجب

too na'i ehle mahab-bat zeeN sabab    az kalaame yaar mey daari 'ajab

تو محبت کے کوچہ کا واقف نہیں اس لئے کلام یار پر تعجب کرتا ہے

عشق می خواہد کلامِ یار را    رو بپرس از عاشق ایں اسرار را

'ishq mi khaahad kalaame yaar raa    rau bepors az 'aasheq eeN asraar raa

عشق تو دوست کے کلام کو چاہتا ہے جا اور عاشق سے اس راز کو پوچھ

ایں مگو کز درگہش دُوریم ما    ربطِ او با مُشتِ خاکِ ما کجا

eeN magoo kaz dargehash dooreem maa    rabte oo baa moshte khaake maa kojaa

یہ نہ کہہ کہ چونکہ ہم اُس کی درگاہ سے دور ہیں اس لئے اُس کا تعلق ہماری مُشتِ خاک سے نہیں ہوسکتا

داند آں مردے کہ روشن جاں بود    کیں طلب در فطرتِ انساں بود

daanad aaN mardey ke raushan jaaN bowad    keeN talab dar fitrate insaaN bowad

اس بات کو وہی جانتا ہے جو روشن ضمیر ہے کہ خدا کی طلب انسان کی فطرت میں داخل ہے

دل نمی گیرد تسلّی جُز خدا    ایں چنیں افتاد فطرت ز ابتدا

dil nami geerad tasal-li joz khodaa    eeN choneeN oftaad fitrat ze ibtedaa

خدا کے بغیر انسان کا دل تسلی نہیں پاتا۔ ابتدا سے آدمی کی یہی فطرت ہے

دِل ندارد صبر از قولِ نگار کاشتند ایں تخم از آغاز کار

dil nadaarad sabr az qaule negaar
kaashtaNd eeN tokhm az aaghaaze kaar

محبوب کے کلام کے سوا دل کو صبر نہیں آتا۔ ازل سے خدا نے یہ بیج اس کی فطرت میں بویا ہے

آنکہ انساں را چنیں فطرت بداد چوں کمالِ فطرتش دادے بباد

aaNke insaaN raa choneeN fitrat bedaad
chooN kamaale fitratash daadey bebaad

وہ خدا جس نے انسان کو ایسی فطرت دی وہ کس طرح اس کی فطرت کے اس کمال کو برباد کر دیتا

کارِ حق کے از بشر گردد ادا کے شود از کِرمکے کارِ خدا

kaare haq kai az bashar gardad adaa
kai shawad az kirmakey kaare khodaa

خدا کا کام انسان سے کیونکر ہو سکتا ہے۔ ایک کیڑے سے خدائی کام کب ہو سکتے ہیں

ما ہمہ جہلیم و او دانائے راز ما ہمہ کوریم و او را دیدہ باز

maa hame jahleem wa oo danaa'ey raaz
maa hame kooreem wa oo raa deedeh baaz

ہم سب جہل محض ہیں۔ اور وہی واقفِ اسرار ہے۔ ہم سب اندھے ہیں اور وہی ایک بینا ہے

با خدا ہم دعوئے فرزانگی سخت جہلست و رگِ دیوانگی

baa khodaa ham da'waa'ey farzaangi
sakht jahlast wa ragi diwaangi

خدا کے مقابل پر عقلمندی کا دعویٰ کرنا۔ سخت جہالت اور دیوانہ پن ہے

تافتن رو از خورِ تاباں کہ من خود برارم روشنی از خویشتن

taaftan roo az khore taabaaN ke man
khod baraaram raushni az kheeshtan

روشن سورج سے منہ پھیر لینا اس خیال سے کہ میں اپنے اندر سے آپ ہی روشنی نکال لوں گا

عالمے را کور کرداست ایں خیال سرنگوں افگندہ در چاہِ ضلال

'aalamay raa koor kardast eeN kheyaal
sarnegooN afgaNdeh dar chaahe zalaal

اس خیال نے ایک دنیا کو اندھا اور بہرا کر دیا ہے۔ اور انہیں گمراہی کے کنوئیں میں ڈال دیا ہے

ناز بر فطنت مکُن گر فطنتے ست در رہِ تو ایں خرد مندی بُتے ست

naaz bar fitnat makon gar fitnateest
dar rahe too eeN kheradmaNdi boteest

اگر کچھ عقل ہے تو اس عقل پر ناز نہ کر۔ تیرے راستے میں یہ عقل ایک بُت ہے

عقل کاں با کبر میدارند خلق ہست حُمق و عقل پندارند خلق

'aql kaaN baa kibr midaaraNd khalq
hast homqo 'aql pindaaraNd khalq

تکبر سے ملی ہوئی وہ عقل جو لوگ رکھتے ہیں محض بیوقوفی ہے۔ پھر بھی لوگ اسے عقل سمجھتے ہیں

کبر شہرِ عقل را ویراں کند عاقلاں را گمرہ و ناداں کند

kibr shehre 'aql raa weeraaN konad
'aaqelaaN raa gomraho naadaaN konad

تکبر عقل کے شہر کو ویرانہ کر دیتا ہے اور عقلمندوں کو گمراہ اور بیوقوف بنا دیتا ہے

آنچہ افزاید غرور و معجبی چوں رساند تا خدایت اے غوی

aaNche afzaayad ghorooro mo'jebi
chooN rasaanad taa khodaayat ay ghawi

جو چیز غرور اور تکبر کو بڑھاتی ہے اے گمراہ! وہ تجھے خدا تک کیونکر پہنچا سکتی ہے

خود روی در شرک اندازد ترا توبہ کُن از خود روی اے خودنما

khodrawi dar shirk aNdaazad toraa
taube kon az khodrawi ay khod nomaa

خودروی تجھے شرک میں ڈال دے گی اے ریاکار! خودروی سے توبہ کر

ہست مُشرک از سعادت دُور تر واز فیوضِ سرمدی مہجُور تر

hast moshrik az sa'aadat door-tar wa-az foyooze sarmadi mahjoor tar

مشرک سعادت سے بہت دور ہے۔اور خدا کی دائمی رحمتوں سے پرے پھینکا گیا ہے

از خدا باشد خدا را یافتن نے بہ مکر و حیلہ و تدبیر و فن

az khodaa baashad khodaa raa yaaftan ne be makro heele-o tadbeero fan

خدا کی مدد سے ہی خدا کو پا سکتے ہیں۔نہ کہ چالاکی، حیلہ اور مکر و فریب کے ساتھ

تا نیائی پیشِ حق چُوں طفلِ خورد ہست جامِ تو سراسر پُر ز دُرد

taa niyaa'i peeshe haq chooN tifle khord hast jaame too saraasar por ze dord

جب تک تو چھوٹے بچے کی طرح خدا کے سامنے نہ آئے گا۔تب تک تیرا جام صرف تلچھٹ سے ہی بھرا رہے گا

شرط فیضِ حق بود عجز و نیاز کس ندیدہ آب بر جائے فراز

sharte faize haq bowad 'ijz-o niyaaz kas nadeedeh aab bar jaa'ey faraaz

خدا کے فیضان کے لیے عجز و نیاز شرط ہے۔کسی نے پانی کو اونچی جگہ ٹھہرتے نہیں دیکھا

حق نیازی جوید آنجا ناز نیست از پرِ خود تا درش پرواز نیست

haq niyaazi jooyad aaNjaa naaz neest az pare khod taa darash parwaaz neest

خدا کو عاجزی پسند ہے وہاں فخر کام نہیں آتا اپنے پروں سے اس تک اڑ کر نہیں پہنچ سکتے

عاجزاں را پرورد ذاتِ اجل سرکشاں محروم و مَردُودِ ازل

'aajezaaN raa parwarad zaate ajal sarkashaaN mahroomo mardoode azal

وہ بزرگ ذات عاجزوں کی پرورش کرتی ہے۔اور سرکش ہمیشہ محروم و مردود رہتے ہیں

چوں نیائی زیرِ تابِ آفتاب گے فتد بر تو شعاعے در حجاب

kai fetad bar too sho'aa'ey dar hejaab chooN neyaa'i zeere taabe aaftaab

جب تک تو سورج کی روشنی کے سامنے نہیں آتا۔ تو پردہ کے پیچھے تجھ پر اُس کی روشنی کیونکر پڑسکتی ہے

آبِ شور اندر کفت ہست اے عزیز نازہا کم کُن اگر داری تمیز

naaz-haa kam kon agar daari tameez aabe shoor aNdar kafat hast ay 'azeez

اے عزیز! تیری ہتھیلی میں تو کھاری پانی ہے۔ اگر کچھ تمیز ہے تو اس پر فخر نہ کر

آبِ جاں بخشی ز جاناں آیدت رَو طلب میکن اگر جاں بایدت

rau talab maikon agar jaaN baayadat aab-e jaaN bakhshi ze jaanaaN aayadat

زندگی بخش پانی تو محبوب سے ملے گا۔ اگر زندگی درکار ہے تو جا اور اُس سے مانگ

ہست آں آبِ بقا بس ناپدید کس بجُز مِصباحِ حق راہش ندید

kas bajoz misbaahe haq raahash nadeed hast aaN aabe baqaa bas naapadeed

وہ آبِ حیات بالکل مخفی ہے۔ اور اس کا راستہ خدائی چراغ کے بغیر کسی نے نہیں دیکھا

آں خیالاتے کہ بینی از خرد پَرتوِ آں ہم ز وحئ حق رسد

partawe aaN ham ze wahi'e haq rasad aaN kheyaalaatey ke beeni az kherad

وہ خیالات جو تو اپنی عقل سے معلوم کر لیتا ہے۔ اُن کی روشنی بھی خدا کی وحی سے ملتی ہے

لیک چشمِ دیدنت چوں باز نیست زیں دلِ تو محرمِ ایں راز نیست

zeeN dile too mehrame eeN raaz neest leek chashme deedanat chooN baaz neest

لیکن چونکہ تیری روحانی آنکھ کھلی ہوئی نہیں۔ اس لیے تیرا دل اس راز سے واقف نہیں

سرکشی از حق کہ من دانا دلم　　حاجتِ وحیش ندارم عاقلم

sarkashi az haq ke man daanaa dilam　　haajat-e wahi-ash nadaaram 'aaqelam

تو خدا کا نافرمان ہے اور یہ خیال کرتا ہے کہ میں دانا ہوں اور اس کی وحی کی مجھے ضرورت نہیں میں عقل رکھتا ہوں

لغزشِ تو حاجتے پیدا کُند　　در دمے عقلِ ترا رُسوا کُند

laghzeshe too haajatey paidaa konad　　dar damey 'aqle toraa roswaa konad

مگر تیری لغزش تجھے حاجتمند بنا دے گی اور دم بھر میں تیری عقل کی قلعی کھول دے گی

عقلِ تو گورِ مجصّص از بروں　　و اندرونش چیست یک لاشے زبوں

'aqle too goorey mojas-sas az berooN　　wa aNdroonash cheest yek laashey zabooN

تیری عقل باہر سے پختہ مقبرہ کی مانند خوشنما ہے مگر اس کے اندر کیا ہے؟ ایک گندی لاش

منتہائے عقل تعلیمِ خداست　　ہر صداقت را ظہور از انبیاست

montahaa'ey 'aql ta'leeme khodaast　　har sadaaqat raa zohoor az ambiyaast

خدا کی تعلیم ہی عقل کو کمال تک پہنچاتی ہے اور انبیاء سے ہی ہر صداقت کا ظہور ہوتا ہے

ہر کہ علمے یافت از تعلیم یافت　　تافت آں روئے کزو رُوئے نتافت

har ke 'ilmey yaaft az ta'leem yaaft　　taaft aaN roo'ey kazoo roo'ey nataaft

جس نے کچھ حاصل کیا وہ تعلیم سے حاصل کیا وہ منہ روشن ہو گیا جس نے خدا سے رخ نہ پھیرا

با زبانِ حال گوید روزگار　　اے قصیرالعمر گیر آمرزگار

baa-zobaane haal gooyad roozgaar　　ay qaseerol'omr geer aamorzgaar

وقت زبانِ حال سے کہہ رہا ہے کہ اے تھوڑی عمر والے انسان! استاد پکڑ

طبع زادِ ناقصاں ہم ناقص ست　　گر ترا گوشے بود حرفے بس ست

tab'e zaade naaqesaaN ham naaqesast　　gar toraa gooshey bowad harfey basast

ناقصوں کے خیالات بھی ناقص ہی ہوتے ہیں اگر تیرے کان ہیں تو یہی ایک لفظ نصیحت کے لئے کافی ہے

حق منزّہ از خطا تو پُر خطا　　داوریہا کم کُن و بر حق بپا

haq monaz-zeh az khataa too por khataa　　daawari-haa kam kon wa bar haq bapaa

خدا غلطی سے پاک اور تو غلطیوں کی پوٹ ہے۔ جھگڑا نہ کر بلکہ حق پر قائم رہ

عقلِ تو مغلوب صد حرص و ہَوا ست　　تکیہ بر مغلوب کارِ اشقیاست

'aqle too maghloobe sad hirso hawaast　　takye bar maghloob kaare ashqiyaast

تیری عقل حرص وہوا کی مغلوب ہے اور مغلوب پر بھروسہ کرنا بدبختوں کا کام ہے

از کس و ناکس بیاموزی فنوں　　عار داری زاں حکیمِ بے چگوں

az kaso naakas beyaamoozi fonooN　　'aardaari zaaN hakeeme bechagooN

تو ہر کس وناکس سے علم سیکھتا رہتا ہے مگر اس لاثانی حکیم سے سیکھنے میں تجھے شرم آتی ہے

از تکبّر راہِ حق بگذاشتی　　ایں چہ کردی ایں چہ تخمے کاشتی

az takab-bor raahe haq begzaashti　　eeN che kardi eeN che tokhmey kaashti

تو نے تکبر کی وجہ سے حق کا راستہ چھوڑ دیا۔ یہ تو نے کیا کیا! یہ تو نے کیسا بیج بویا!

اے ستمگر ایں ہماں مولائے ماست　　کز عطیّاتش ہمہ ارض و سماست

ay setamgar eeN hamaaN maulaa'e maast　　kaz 'atiy-yaatash hame arzo samaast

اے ظالم یہی تو وہ ہمارا آقا ہے جس کی عطا سے یہ سب آسمان اور زمین (کی نعمتیں) ہیں

ابر و باران و مہ و مہر آفرید    کرد تابستان و سرما را پدید

abro baaraano mah-o mehr aafreed    kard taabistaano sarmaa raa padeed

جس نے بادل، بارش، چانداور سورج پیدا کیے اور گرمی سردی کو ظاہر کیا

تا بفضلِ او غذائے خود خوریم    زندہ مانیم و تنِ خود پروریم

taa bafazle oo ghezaa'ey khod khooreem    zeNde maaneemo tane khod parwareem

تا کہ ہم اُس کے فضل سے اپنی خوراک کھاتے رہیں اور زندہ رہیں اور اپنی پرورش کریں

آنکہ بر تن کرد ایں لُطفِ اتم    کے کند محروم جاں را از کرم

aaN ke bar tan kard eeN lotfe atam    kai konad mehroom jaaN raa az karam

جس نے ہمارے بدن پر کمال درجہ کی مہربانی کی ہے وہ ہماری جان کو کب اپنے کرم سے محروم کر سکتا ہے

وحیٔ فرقان ست جذبِ ایزدی    تا برندت از خودی در بے خودی

wahi'e forqaanst jazbe eezadi    taa baraNdat az khodi dar bekhodi

قرآن کی وحی خدا کی ایک کشش ہے تا کہ وہ تجھے نفسانیت سے روحانیت کی طرف لے جائے

ہست قرآں دافعِ شرکِ نہاں    تا مر او را ہم ازو یابی نشاں

hast QuraaN daafe'e shirke nehaaN    taa mar oo raa ham azoo yaabi nishaaN

قرآن اندرونی شرک کو دور کرتا ہے تا کہ تو خدا کا نشان خدا کی طرف سے ہی پائے

تا رہی از کبر و خودبینی و ناز    تا شوی ممنونِ فضلِ کارساز

taa rahi az kibro khod beeni-o naaz    taa shawi mamnoone fazle kaarsaaz

تا کہ تو تکبّر خود بینی اور فخر سے نجات پائے اور اس کارساز کے فضل کا ہی ممنون ہو

دُور شو از کبر تا رحم آیدش بندگی کن بندگی مے بایدش

door shau az kibr taa rehm aayadash baNdagi kon baNdagi mey baayadash

کبر سے دور ہو کہ اُسے تجھ پر رحم آئے۔ بندگی کر کیونکہ اُسے تو بندگی درکار ہے

زندگی در مُردن و عجز و بکاست ہر کہ افتادست او آخر بخاست

zinNdgi dar mordan-o 'ijzo bokaast har ke oftaadast oo aakher bekhaast

زندگی تو مرنے عاجزی اور رونے سے ہے جو (اس کے آگے) گر گیا وہی نجات پائے گا

ہست جامِ نیستی آبِ حیات ہر کہ نوشیدست او رَست از ممات

hast jaame neesti aabe hayaat har ke noosheedast oo rast az mamaat

نیستی کا جام ہی (اصل میں) آبِ حیات ہے جس نے وہ پی لیا وہ موت سے خلاصی پا گیا

عاقِل آں باشد کہ جوید یار را واز تذلّل ہا بر آرد کار را

'aaqel aaN baashad ke jooyad yaar raa wa-az tazal-lol-haa bar aarad kaar raa

عقلمند وہ ہے جو خدا کو تلاش کرتا ہے اور اپنا سارا معاملہ عجز و نیاز سے نکالتا ہے

ابلہے بہتر ازاں عقل و خرد کت بچاہِ کبر و نخوت افگند

ablahey behtar azaaN 'aqlo kherad kit bechaahe kibro nakhwat afganad

اُس عقل و دانش سے بیوقوفی اچھی جو تجھے کبر و نخوت کے کنوئیں میں ڈال دے

طالبِ حق باش و بیروں از خودآ خودروی ہا ترک کُن بہرِ خدا

taalebe haq baash wa bairooN az khod aa khodrawi-haa tark kon behre khodaa

خدا کا طالب ہو اور خودی سے باہر آ اور خدا کے لئے خودروی کو ترک کر

من ندانم ایں چہ ایمان‌ست و دیں دم زدن در جنبِ ربّ العالمین

man nadaanam eeN che eemaanasto deeN damzadan dar jambe rab-bol 'aalameeN

میں نہیں جانتا کہ یہ کون سا دین وایمان ہے کہ ناپاک انسان خدا کے مقابلے میں دعویٰ کرے

تو کجا واں قادرِ مطلق کجا توبہ کُن ایں ابلہی ہا کم نما

too kojaa waaN Qaadere motlaq kojaa taube kon eeN ablahi-haa kam nomaa

تو کہاں اور وہ قادر مطلق کہاں! توبہ کر اور ایسی بیوقوفیاں ظاہر نہ کر

یک دمے گر رشحِ فیضش کم شود ایں ہمہ خلق و جہاں برہم شود

yekdamey gar rash-he faizash kam shawad eeN hame khalqo jahaaN, barham shawad

اگر خدا کے فیض کا چھینٹا ایک لمحہ کے لئے کم ہو جائے۔ تو یہ تمام خلقت اور جہان زیروزبر ہو جائے

پست ہستی لاف استعلا مزن واز گلیمِ خویش بیروں پا مزن

past hasti laafe iste'laa mazan wa-az galeeme kheesh bairooN paa mazan

تو ایک حقیر سی ہستی ہے بڑائی کی لاف نہ مار۔ اور اپنی چادر سے پاؤں باہر نہ نکال

عابد آں باشد کہ پیشش فانی است عارف آں کو گویدش لاثانی است

'aabid aaN baashad ke peeshash faani ast 'aaref aaN koo gooyadash laasaani ast

بندہ وہ ہے جو خدا کے سامنے ہیچ ہے، عارف وہ ہے جو اسے لاثانی کہتا ہے

خویشتن را نیک اندیشیدۂ اے ہداک اللہ چہ بد فہمیدۂ

kheeshtan raa neek aNdesheedeh'ee ay hadaakalaah che bad fahmeede'ee

تو نے اپنے تئیں نیک خیال کر لیا ہے خدا تجھے ہدایت دے۔ کیسا غلط سمجھا ہے

این چنیں بالا ز بالا چوں پَری | یا مگر زاں ذاتِ بیچوں مُنکری

eeN choneeN baalaa ze baalaa chooN pari | yaa magar zaaN zaate bechooN monkeri

تو اتنا اونچا اونچا کیوں اڑتا ہے؟ شاید تو اس بے مثل ذات کا منکر ہے

کاخِ دنیا را چہ دِیدستی بِنا | کت خوش افتادست ایں فانی سرا

kaakhe donyaa raa che deedasti binnaa | kit khosh oftaadast eeN faani saraa

دنیائے ہستی کی بنیاد کو تو نے کیا سمجھا ہے؟ کیا تجھے یہ سرائے فانی اچھی لگنے لگی

دل چرا عاقل بہ بندد اندریں | نا گہاں باید شدن بیروں ازیں

dil cheraa 'aaqil be-baNdad aNdareeN | naagahaaN baayad shodan bairooN azeeN

عاقل اس سے کیوں دل لگائے۔ جب کہ اچانک اس سے نکلنا پڑے گا

از پئے دُنیا بُریدن از خدا | بس ہمیں باشد نشانِ اشقیا

az pa'i donyaa boreedan az khodaa | bas hameeN baashad neshaane ashqiyaa

دنیا کے لئے خدا سے تعلق توڑنا یہی بدبختوں کی علامت ہے

چوں شود بخشائشِ حق بر کسے | دل نمے ماند بہ دُنیائِش بسے

chooN shawad bakhshaa'ishe haq, bar kasey | dil namey maanad bedonyaa'ish basey

جب خدا کی کسی پر مہربانی ہوتی ہے تو اس کا دل دنیا سے اکھڑ جاتا ہے

ہوش کن کیں جائگہ جائے فناست | با خدا میباش چوں آخر خداست

hoosh kon, keeN jaa'egeh jaa'ey fanaast | baa khodaa mi baash, chooN aakher khodaast

خبردار ہو کہ یہ دنیا تو سرائے فانی ہے باخدا بن جا کیونکر آخر کو خدا سے ہی معاملہ پڑے گا

زہرِ قاتل گر بدستِ خود خوری     من چساں دانم کہ تُو دانشوری

zehre qaatil gar badaste khod khori     man chesaaN daanam ke too daaneshwari

اگر تو اپنے ہاتھ سے ہی زہر قاتل کھالے تو میں کیونکر سمجھوں کہ تو عقلمند ہے

آں گروہے بیں کہ از خود فانی اند     جاں فشاں بر گفتۂ ربّانی اند

aaN geroohey beeN ke az khod faani aNd     jaaN feshaaN, bar gofte'ee rab-baani aNd

ان لوگوں کو دیکھ جو فانی ہیں۔اور خدا کے کلام پر جان چھڑکتے ہیں

فارغ افتادہ ز نام و عزّ و جاہ     دل ز کف واز فرق افتادہ کلاہ

faaregh oftaadeh ze naamo 'iz-zo jaah     dil ze kaf, waz farq oftaadeh kolaah

نام۔عزت اور وجاہت سے فارغ ہو گئے۔دل ہاتھ سے جاتا رہا اور ٹوپی سر سے گر گئی

دُور تر از خود بہ یار آمیختہ     آبرو از بہرِ رُوئے ریختہ

door tar az khod be yaar aameekhteh     aabroo az behre roo'ey reekhteh

خودی سے دور ہو کر یار سے واصل ہو گئے۔اور اس (حسین) چہرہ کی خاطر عزت و آبرو کی پروانہ کی

دیدنِ شاں میدہد یاد از خدا     صدق ورزاں در جنابِ کبریا

deedane shaaN midehad yaad az khodaa     sidqwarzaaN dar janaabe kebriyaa

ان کو دیکھنے سے خدا یاد آتا ہے کیونکہ وہ خدائے کبریا کی جناب میں راستباز ہیں

تو ز اِستکبار سر بر آسماں     پا زدہ بیروں ز راہِ بندگاں

too ze istekbaar sar bar aasmaaN     paa zadeh bairooN ze raahe baNdgaaN

تیرا تو سر تکبر سے آسمان تک پہنچا ہے اور بندوں کے راستہ کو تو نے چھوڑ دیا ہے

تا نگردد عجز در نفست عیاں　　نورِ حقّانی چساں تابد بر آں

taa nagardad 'ijz dar nafsat 'iyaaN　　noore haq-qaani chesaaN taabad bar aaN

جب تک تیرے نفس میں عاجزی پیدا نہ ہوگی۔تب تک خدائی نور اس پر کیونکر روشنی ڈالے گا

تا نمیرد دانۂ اندر زمیں　　کے ز یک صد میشود تو خود بہ بیں

taa na meerad daane'ee aNdar zameeN　　kai ze yek sad mishawad too khod bebeeN

تو خود سوچ! جب تک دانہ زمین میں داخل ہو کر مرے گا نہیں۔تب تک ایک سے سو کیونکر بنے گا؟

نیست شو تا بر تو فیضانے رسد　　جاں بیفشاں تا دِگر جانے رسد

neest shau taa bar too faizaaney rasad　　jaaN beyafshaaN taa degar jaaney rasad

نیست ہو جا تا کہ تجھ پر فیضان نازل ہو۔جان قربان کرتا کہ دوسری زندگی ملے

تا تو زار و عاجز و مضطر نۂ　　لائقِ فیضانِ آں رہبر نۂ

taa too zaaro 'aajez-o moztar na'ee　　laa'eqe faizaane aaN rahbar na'ee

جب تک تو کمزور عاجز اور مضطر نہیں تب تک اس رہبر کے فیضان کے قابل بھی نہیں

چیست ایماں وحدہٗ پنداشتن　　کارِ حق را با خدا بگذاشتن

cheest eemaaN wahdahoo piNdaashtan　　kaare haq raa baa khodaa begzaashtan

ایمان کیا ہے؟ خدا کو ایک یقین کرنا اور خدا کے کام کو خدا ہی کے سپرد کرنا

چوں ز آموزش خرد را یافتی　　پس ز تعلیمش چرا سر تافتی

chooN ze aamoozash kherad raa yaafti　　pas ze ta'leemash cheraa sar taafti

جب تُو نے اسی کے سکھائے علم سے عقل کو پایا۔پھر اس کی تعلیم سے کیوں روگردان ہے

اندرونِ خویش را روشن مداں　　آنچہ می تابد بتابد ز آسماں

aNdaroone kheesh raa raushan madaaN　　aaNche mi taabad betaabad ze aasmaaN

اپنے سینہ کو روشن نہ سمجھ جو کچھ بھی روشن ہے وہ آسمان ہی کی بدولت ہے

کور ہست آں دیدہ کش ایں نور نیست　　گور ہست آں سینہ کز شک دُور نیست

koor hast aaN deedeh kish eeN noor neest　　goor hast aaN seene, kaz shak door neest

وہ آنکھ نابینا ہے جس میں یہ نور نہیں۔ اور وہ سینہ قبر ہے جو شک سے خالی نہیں

صالحین و صادقین و اتقیا　　جملہ رہ دیدند از وحئ خدا

saaleheeno saadeqeeno atqiyaa　　jomle rah deedaNd az wahi'e khodaa

صالح، صادق اور متقی ان سب لوگوں نے خدا کی وحی سے ہی سیدھا راستہ پایا

آں کجا عقلے کہ از خود داندش　　فہمد آں شخصے کہ او فہماندش

aaN kojaa 'aqle ke az khod daadanash　　fahmad aaN shakhsey ke oo fahmaandash

وہ کون سی عقل ہے جو خود اس کی معرفت رکھتی ہے۔ یہ وہی سمجھ سکتا ہے جسے خدا خود سمجھائے

عقل بے وحیش بُتے داری براہ　　بُت پرستی ہا کُنی شام و پگاہ

'aql, bewahyash botey daari baraah　　bot parasti-haa koni shaamo pagaah

اس کی وحی کے بغیر عقل تیرے راستے میں ایک بت کی طرح ہے اور تو صبح و شام بت پرستی کر رہا ہے

پیشِ چشمت گر شدے ایں بُت عیاں　　از سرشکِ تو شدے جُوئے رواں

peeshe chashmat gar shodey eeN bot 'iyaaN　　az sarishke too shodey joo'ey raw-an

اگر تیری آنکھوں کے سامنے یہ بت ظاہر ہو جاتا تو تیری آنکھوں سے آنسوؤں کی نہر جاری ہو جاتی

لیک از بدقسمتی چشمت نماند    بُت پرستی آخرت چُوں بُت نشاند

leek, az badqismati chashmat namaaNd    bot parasti aa<u>kh</u>erat chooN bot neshaaNd

لیکن بدقسمتی ہے کہ تیری آنکھ ہی نہ رہی۔اور بت پرستی نے آخرکار تجھے بھی بت کی طرح بٹھا دیا

عقل در اسرارِ حق بس نارساست    آنچہ گہ گہ می رسد ہم از خداست

'aql dar asraare haq bas naarasaast    aaNche gah gah mi rasad ham az <u>kh</u>odaast

خدائی اسرار سمجھنے میں عقل بہت کمزور ہے جو بات گاہ گاہ اسے مل جاتی ہے وہ بھی خدا ہی کی طرف سے ہے

گر خرد پاکیزہ رائے آورد    آں نہ از خود ہم ز جائے آورد

gar <u>kh</u>erad paakeezeh raa'ey aaworad    aaN na az <u>kh</u>od ham ze jaa'ey aaworad

اگر عقل (کبھی) کوئی عمدہ رائے دیتی بھی ہے تو وہ اس کی اپنی خوبی نہیں۔بلکہ وہیں سے لاتی ہے

تو بہ عقلِ خویش در کبرِ شدید    ما فدائے آنکہ او عقل آفرید

to be 'aqle <u>kh</u>eesh dar kibre shadeed    maa fedaa'ey aaNke oo 'aql aafreed

تو اپنی عقل پر نازاں ہو کر سخت متکبر ہو گیا ہے اور ہم اس پر فدا ہیں جس نے خود عقل کو پیدا کیا

در قیاساتِ تہی جانت اسیر    جانِ ما قُربانِ علمِ آں بصیر

dar qeyaasaate tehi jaanat aseer    jaane maa qorbaane 'ilme aaN Baseer

تیری جان خالی خولی قیاسوں میں گرفتار ہے۔مگر ہماری جان اس بینا خدا کے علم پر قربان ہے

نیک دل با نیکواں دارد سرے    بر گُہر تُف میزند بدگوہرے

neek dil baa neekoaaN daarad sarey    bar gohar tof mizanad bad gauharey

نیک دل انسان نیکوں سے تعلق رکھتا ہے اور بد گوہر آدمی موتی پر تھوکتا ہے

ہست بر اسرار اسرارِ دگر        تا کجا تازد خرِ فکر و نظر

taa kojaa taazad khare fikro nazar        hast bar asraar asraare degar

ان بھیدوں پر اور بھید چھائے ہوئے ہیں۔عقل وفکر کا گدھا کہاں تک دوڑے گا

ایں چراغِ مُردہ از زورِ ہَوا        چُوں رہِ باریک بنماید ترا

chooN rahe baareek benmaayad toraa        eeN charaaghe morde az zoore hawaa

حرص کی شدت سے یہ ٹمٹماتا ہوا چراغ کس طرح تجھے باریک راہ دکھا سکتا ہے؟

وحیٔ یزدانی ز رہ آگہ کند        تا بمنزل نور را ہمرہ کند

taa bemanzil noor raa hamreh konad        wahi'e yazdaani ze rah aagah konad

خدا کی وحی تجھے راستے سے آ گاہ کرتی ہے اور منزل پر پہنچنے تک نور کو تیرے ساتھ کر دیتی ہے

ما فتادہ بے ہنر در جسم و جاں        حمق باشد دم زنی با آں یگاں

homq baashad dam zani baa aaN yagaaN        maa fataadah be honar dar ijsmo jaaN

ہمارے جسم اور جان میں کوئی ہنر نہیں ہے اس لاشریک کے مقابلہ پر دم مارنا حماقت ہے

چیست دیں خود را فنا انگاشتن        واز سرِ ہستی قدم برداشتن

waaz sare hasti qadam bardaashtan        cheest deeN khod raa fanaa aNgaashtan

دین کیا ہے؟ اپنے تئیں فنا سمجھنا اور اپنی ہستی سے بالکل الگ ہو جانا

چوں بیفتی با دو صد درد و نفیر        کس ہمے خیزد کہ گردد دست گیر

kas hame kheezad ke gardad dastgeer        chooN beyofti baa do sad dardo nafeer

جب تو گر پڑتا ہے اور چیختا اور چلاتا ہے تو کوئی نہ کوئی ضرور اٹھتا ہے تا کہ تیرا ہاتھ پکڑے

با خبر را دل تپد بر بے خبر    رحم بر کورے کند اہلِ بصر

baa khabar raa dil tapad bar be khabar    rehm bar koorey konad ehle basar

نادان کے لئے دانا کا دل تڑپتا ہے اور آنکھوں والا اندھے پر رحم کرتا ہے

ہمچنیں قانونِ قدرت اوفتاد    مر ضعیفاں را قوی آرد بیاد

hamchoneeN qaanoone qodrat ooftaad    mar za'eefaaN raa qawi aarad bayaad

قانون قدرت اسی طرح واقع ہوا ہے کہ طاقتور کمزوروں کا دھیان رکھتے ہیں

چوں ازیں قانوں شود رحماں بروں    رحمِ یزداں از ہمہ باید فزوں

chooN azeeN qanooN shawad RahmaaN berooN    rehme yazdaaN az hame baayad fozooN

تو رحمان اس قانون سے باہر کیونکر رہ سکتا ہے خدا کا رحم تو سب سے زیادہ ہونا چاہیے

آنکہ او ہر بارِ ما برداشت است    ہیچ رحمت را فرو نگذاشت است

aaNke oo, har baare maa bardaasht ast    heech rehmat raa feroonegzaasht ast

وہ خدا جس نے ہمارے سب بوجھ اٹھا رکھے ہیں اور کسی رحمت کی ہمارے لئے کمی نہیں رکھی

چوں زِ ما غافل شود در امرِ دیں    شرمت آید از چنیں انکار و کیں

chooN ze maa ghaafil shawad dar amre deeN    sharmat aayad az choneeN inkaaro keeN

وہ دین کے معاملے میں ہم سے کیونکر غافل ہوگا تجھے اس انکار اور بغض سے شرم آنی چاہیے

دل منِہ در خاکدانِ بے وفا    یاد کن آخر وفاہائے خدا

dil maneh dar khaakdaane be-wafaa    yaad kon aakher wafaa-haa'ey khodaa

بے وفا دنیا سے دل مت لگا۔ کبھی تو خدا تعالیٰ کی وفاداریاں بھی یاد کر

بارہا شد بر تو ثابت کایں عقول    مبتلا ہستند در سہو و ذہول

baar-haa shod ba too saabit kaeeN 'oqool    mobtalaa hastaNd dar sahw-o zohool

تجھ پر بارہا ثابت ہو چکا ہے کہ یہ عقلیں بھول چوک میں مبتلا رہتی ہیں

بارہا دیدی بعقلِ خود فساد    بارہا زیں عقل ماندی بے مُراد

baar-haa deedi ba 'aqle khod fasaad    baar-haa zeeN 'aql maaNdi bemoraad

بارہا تو نے اپنی عقل کی خرابی دیکھی ہے اور بارہا تو اس عقل کی وجہ سے نامراد رہا ہے

باز نخوت میکنی بر عقلِ خویش    واز دلیری میروی نادیدہ پیش

baaz nakhwat mikoni bar 'aqle kheesh    wa-az dalairi mirawi naadeedeh peesh

پھر بھی تو اپنی عقل پر فخر کرتا ہے اور بے سوچے سمجھے دلیری کے ساتھ آگے بڑھا جاتا ہے

نفسِ خود را پاک کن از ہر فضول    ترکِ خود کُن تا کند رحمت نزول

nafse khod raa paak kon az har fozool    tarke khod kon taa konad rehmat nozool

اپنے نفس کو ہر غیر ضروری چیز سے پاک کر اور بے نفسی اختیار کر تا کہ خدا کی رحمت نازل ہو

لیک ترکِ نفس کے آساں بود    مُردن و از خود شدن یکساں بود

leek tarke nafs kai aasaaN bowad    mordano az khod shodan yeksaaN bowad

لیکن نفس کو ترک کرنا کون سا آسان کام ہے۔ مرنا اور نفس کو مارنا دونوں برابر ہیں

ایں چنیں دل کم بود در سینۂ    کاں بود پاک از غرور و کینۂ

eeN choneeN dil kam bowad dar seene'ee    kaaN bowad paak az ghorooro keen'ee

ایسا دل شاذ و نادر ہی کسی سینہ میں ہوتا ہے۔ جو غرور اور کینہ سے پاک ہو

در حقیقت مردمِ معنی کم اند    گو ہمہ از رُوئے صورت مردم اند

dar haqeeqat mardom ma'ni kam aNd    goo hame az roo'ey soorat mardom aNd

اصل بات یہ ہے کہ حقیقت شناس لوگ کم ہیں۔ اگر چہ شکل کے لحاظ سے سب آدمی ہی ہیں

ہوش کن اے در چہے افتادۂ    عقل و دیں از دستِ خود در دادۂ

hoosh kon ay dar chahey oftaade'ee    'aqlo deeN az daste khod dar daade'ee

اے وہ جو کنوئیں میں پڑا ہوا ہے اور عقل اور دین دونوں کھو بیٹھا ہے۔ خبردار ہو

غیر محدودی بہ محدودی مجو کارِ نور محض از دودی مجو

ghair mahdoodi be mahdoodi majoo kaare noore mehz az doodi majoo

غیرمحدود (خدا) کومحدود (عقل) کے ذریعہ تلاش نہ کراور مصفی نور کا کام دھوئیں سے نہ لے

آنچہ باید جست با عجز و نیاز تو مجو با کبر و خود بینی و ناز

aaNche baayad jost baa 'ijzo niyaaz too majoo baa kibro khodbeeni-o naaz

جو بات کہ عجز و نیاز کے ساتھ ڈھونڈنی چاہیے۔ اسے تکبر، خود بینی اور فخر کے ساتھ نہ ڈھونڈ

وہ چہ خوب ست ایں اصولِ رہروی یادگارِ مولوی در مثنوی

wah che khoobast eeN osool-e rahrawi yaadgaare Maulwi dar Masnawi

واہ واہ سلوک کا یہ اصول کیسا عمدہ ہے جو مثنوی میں مولوی رومی کی یادگار ہے

زیرکی ضدِ شکست ست و نیاز زیرکی بگذار و باکوئی بساز

zeeraki zid-de shekastasto niyaaz zeeraki begzaaro baa koo'ee besaaz

عقلمندی کمزوری اور عاجزی کی ضد ہے تو عقلمندی کو چھوڑ اور عاجزی اختیار کر

زانکہ طفلِ خورد را مادر نہار دست و پا باشد نہادہ در کنار

zaaNke tifle khord raa maadar nahaar dasto paa baashad nehaade dar kenaar

جس طرح چھوٹے بچے کو ماں دن بھر اپنی گود میں لیے پھرتی ہے

(براہینِ احمدیہ، روحانی خزائن جلد 1 ص 171 تا 177)

(11)

# الا اے کمر بستہ برافترا

الا اے کمر بستہ بر افترا مکُش خویشتن را بہ ترکِ حیا

makosh kheeshtan raa be terke hayaa alaa, ay kamar basteh bar ifteraa

اے وہ جس نے افترا پر کمر باندھ رکھی ہے (خبردار ہوجا) اپنے تئیں بے حیا بن کر ہلاک نہ کر۔

بخاصانِ حق کینہ‌ات تا کُجا گہے شرمت آید ز گیہاں خدا

gahey sharmat aayad ze gaihaaN khodaa bekhaasaane haq keene-at taa kojaa

خدا کے خاص بندوں سے کب تک تو دشمنی کرتا رہے گا کبھی تو تجھے اس جہان کے پروردگار سے شرم آنی چاہیے

چو چیزے بود روشن اندر بہی برو ہر چہ بندی بود ابلہی

berau har che baNdi bowad ablahi choo cheezey bowad raushan aNdar behi

اگر کوئی چیز اپنی خوبی کی وجہ سے اعلیٰ ہو تو جو بھی اُس پر الزام لگائے گا تو بیوقوف ہی کہلائے گا

چو بر نیک گوہر گماں بد بری بدانند مردم کہ بدگوہری

bedaanaNd mardom ke badgauhari choo bar neek gauhar gomaaN bad bari

جب تو کسی نیک آدمی پر بدگمانی کرے گا تو لوگ سمجھ لیں گے کہ تو خود بداصل ہے

چو گوئی درِّ پاک را پُرغبار غبارِ دو چشمت شود آشکار

ghobaare do chashmat shawad aashkaar choo goo'i dor-re paak raa por ghobaar

جب تو روشن موتی کو دھندلا کہے گا تو اس سے تیری آنکھوں کا دھندلا پن ظاہر ہوگا

سخن ہائے پُر خُبث و بے مغز و خام　　بود بر خبیثاں نشانے تمام

bowad bar khabeesaaN neshaaney tamaam　　sokhan-haa'ey por khobs wa be maghzo khaam

گندی۔ بے معنی اور بے ہودہ باتیں خبیثوں کی خباثت کو ہی ظاہر کرتی ہیں

ندانید گفتن سخن جُز دروغ　　بر حق ندارد دروغے فروغ

bar haq nadaarad dorooghe foroogh　　nadaaneed goftan sokhan joz doroogh

تم سوائے جھوٹ کے اور کچھ کہنا نہیں جانتے مگر سچ کے سامنے جھوٹ فروغ نہیں پا سکتا

نیارید یاد از حق بیچگوں　　پسند اوفتادست دنیائے دُوں

pasaNd ooftaadast donyaa'ey dooN　　neyaareed yaad az haqe bechagooN

تم خدائے بیچگوں کو یاد نہیں کرتے اور یہ ذلیل دنیا تم کو پسند آ گئی ہے

بہ دنیا کسے دل بہ بندد چرا　　کہ ناگاہ باید شدن زیں سرا

ke naagaah baayad shodan zeeN saraa　　be donyaa kase dil be baNdad cheraa

کوئی اس دنیا سے کیوں دل لگائے جبکہ اچانک ایک دن اس سرائے سے کوچ کرنا ہے

سرانجامِ ایں خانہ رنج ست و درد　　بہ پیچش نیایند مردانِ مرد

be peechash neyaayaNd mardaane mard　　sar aNjaam eeN khaane raNjasto dard

اس گھر کا انجام رنج و درد ہے۔ مرد لوگ اس کے داؤ میں نہیں آتے

بدیں گِل میالائے دل چوں خسے　　کہ عہدِ بقایش نماند بسے

ke 'ehde baqaayash namaanad base　　badeeN gil miyaalaa'ey dil chooN khasey

اس کیچڑ سے کمینوں کی طرح دل کو آلودہ نہ کر کہ اس کے ٹھہرنے کا زمانہ دیر تک نہیں رہتا

زمانِ مکافات آید فراز تو بر عیشِ دنیا بدیں ساں مناز

zamaane mokaafaat aayad faraaz | too bar 'aishe donyaa badeeN saaN manaaz

جزا کا دن آرہا ہے۔ پس تو دنیا کی زندگی پر ناز نہ کر

فریبے مخور از زر و سیم و مال کہ ہر مال را آخر آید زوال

fareebey makhor az zaro seemo maal | ke har maal raa aakher aayad zawaal

سونے، چاندی اور مال سے دھوکا نہ کھا کیونکہ آخر ہر مال پر زوال آجاتا ہے

نہ آوردہ ایم و نہ با خود بریم تہی آمدیم و تہی بگذریم

na aaworde'eem wa na baa khod bareem | tehi aamadeem wa tehi begzareem

نہ ہم کچھ ساتھ لائے اور نہ ساتھ لے جائیں گے خالی ہاتھ آئے تھے اور خالی ہاتھ چلے جائیں گے

الا تا نہ تابی سر از رُوئے دوست جہانے نیرزد بیک مُوئے دوست

alaa taa na taabi sar az roo'ey doost | jahaaney nayarzad bayek moo'ey doost

خبردار! دوست کی طرف سے منہ نہ موڑ۔ سارا جہان دوست کے ایک بال کی برابری نہیں کرسکتا

خدائے کہ جاں بر رہِ او فدا نہ یابی رہش جُز پئے مصطفیٰؐ

khodaa'ey ke jaaN bar rahe oo fedaa | na yaabi rahash joz pa'i Mostafaa

وہ خدا جس کی راہ میں ہماری جان قربان ہے اس کا راستہ تجھے مصطفیٰؐ کی پیروی کے بغیر نہیں مل سکتا

ابوالقاسم آں آفتابِ جہاں کہ روشن شد از وے زمین و زماں

Abolqaasim aaN aaftaabe jahaaN | ke raushan shod az wai zameeno zamaaN

ابوالقاسم وہ آفتاب عالمتاب ہے جس کی وجہ سے زمین و زماں روشن ہوگئے

بشر کے بُدے از مَلک نیک‌تر    نہ بُودے اگر چوں محمدؐ بشر

bashar kai bodey az malak neek- tar    naboodey agar chooN Mohammad bashar

انسان فرشتہ سے بہتر کیونکر ثابت ہوتا۔ اگر محمد ﷺ کی طرح کا انسان پیدا نہ ہوتا

نیاید تُرا شرم از کردگار    کہ اہلِ خرد باشی و باوقار

nayaayad toraa sharm az kirdegaar    ke ehle kherad baashi wa baawaqaar

کیا تجھے خدا تعالیٰ سے شرم نہیں آتی۔ عقلمند اور معزز ہونے کے باوجود

پس آنگہ شوی مُنکرِ آں رسول    کہ یابد ازو نور چشمِ عقول

pas aaNgah shawi monkere aaN rasool    ke yaabad azoo noor chashme 'oqool

پھر بھی تو اس رسول کا منکر ہے جس سے خود عقل کی آنکھیں نور حاصل کرتی ہیں

زِ سہو و زِ غفلت رہیدہ نۂ    ز طورِ بشر پاکشیدہ نۂ

ze sahw wa ze ghaflat raheedeh na'ee    ze taure bashar paa kasheedeh na'ee

تجھے سہو وغفلت سے خلاصی حاصل نہیں ہوئی اور نہ تو انسانی خصائل سے آزاد ہے

نیاید ز تو کارِ ربّ العباد    مکن داوریہا ز جہل و عناد

nayaayad ze too kaare Rab-bol 'ibaad    makon daawari-haa ze jahlo 'inaad

تجھ سے رب العباد کا کام نہیں ہوسکتا اُس سے تو جہل وعناد کے باعث جھگڑا نہ کر

مدان ناقص و ابکمش چوں جماد    کمالِ خدا را میفگن ز یاد

madaan naaqeso abkamash chooN jamaad    kamaale khodaa raa mayafgan ze yaad

خدا کو جمادات کی طرح ناقص اور گونگا خیال نہ کر اور اُس کے کمال کو بھول مت

تو خود ناقصی و دنی الصّفات منِہ تہمتِ نقص بر پاک ذات

maneh tohmate naqs bar paak zaat — too khod naaqesi wa dani-yos sefaat

تُو تو آپ ناقص ہے اور دنِیُّ الصّفات ہے اس لئے پاک خدا کی پاک ذات پر ناقص ہونے کا عیب مت لگا

خیالاتِ بیہودہ کردت تباہ خود از پائے خود اوفتادی بہ چاہ

khod az paa'ey khod ooftaadi bechaah — kheyaalaate behoodeh kardat tabaah

بیہودہ خیالات نے تجھے برباد کردیا اور خود اپنے پیروں سے چل کر تو کنوئیں میں جا پڑا

خیالت شبے ہست تاریک و تار فزودہ برآں شب ز کیں صد غبار

fozoodeh bar aaN shab ze keeN sad ghobaar — kheyaalat shabey hast taareeko taar

تیرے خیالات رات کی طرح تاریک و تار ہیں جس پر تیرے کینے کی وجہ سے سو پردے پڑ گئے ہیں

نہ دل را چو دُزداں بشب شاد کُن بترس و ز روزِ سزا یاد کُن

betars wa ze rooze sazaa yaad kon — na dil raa choo dozdaaN beshab shaad kon

چوروں کی طرح اپنے دل کو رات ہونے پر خوش نہ کر بلکہ ڈر اور سزا کے دن کو یاد کر

اگر در ہَوا ہمچو مرغاں پری وگر بر سرِ آب ہا بگذری

wa gar bar sare aab-haa begzori — agar dar hawaa hamchoo morghaaN pari

اگر تو پرندوں کی طرح ہوا میں اڑے۔ اور اسی طرح پانیوں پر چلے

وگر ز آتش آئی سلامت بروں وگر خاک را زر کُنی از فسوں

wagar khaak raa zar koni az fasooN — wagar ze aatish aa'i salaamat berooN

اور آگ میں سے بھی سلامت نکل آئے اور جادو سے مٹی کو سونا بھی بنا دے

نیاری کہ حق را کُنی زیر و پست　　مکن ژاژخائی چو مجنُون و مست

neyaari ke haq raa koni zeero past　　makon yaaykhaa'i chooN majnoono mast

پھر بھی یہ ممکن نہیں کہ تو حق کو تباہ کر سکے۔ پس دیوانوں اور مدہوشوں کی طرح بکواس نہ کر

خدا ہر کہ را کرد مہرِ مُنیر　　نہ گردد ز دستِ تو خاکِ حقیر

khodaa har ke raa kard mehre moneer　　na gardad ze daste too khaake haqeer

جس کو خدا نے چمکدار سورج بنایا ہے وہ تیرے ہاتھوں حقیر مٹی نہیں بن سکتا

دلِ خود بہرزہ مسوز اَے دنی　　نہ کاہد ز مکرِ تو افزُودنی

dile khod beharzeh masooz ay dani　　na kaahad ze makre too afzoodani

اے ذلیل انسان اپنے دل کو بے فائدہ نہ جلا بڑھنے والی چیز تیری چالاکیوں سے گھٹ نہیں سکتی

بہارست و بادِ صبا در چمن　　کُند نازہا با گُل و یاسمن

bahaarast wa baade sabaa dar chaman　　konad naaz-haa baa goolo yaasman

موسم بہار ہے اور بادِ صبا چمن میں گلاب اور چنبیلی کے ساتھ ناز کر رہی ہے

ز نسرین و گُلہائے فصلِ بہار　　نسیمِ صبا مے وزد عِطر بار

ze nasreeno gool-haa'ey fasle bahaar　　naseeme sabaa mey wazad 'itr baar

سیوتی اور فصل بہار کے پھولوں سے مہکتی ہوئی ہوا خوشبو اڑاتی ہوئی چل رہی ہے

تو اے ابلہ افتادہ اندر خزاں　　ہمہ برگ افشاندہ چُوں مفلساں

too ay ableh oftaadeh aNdar khezaaN　　hame barg afshaaNdeh chooN moflesaaN

(لیکن) اے بے وقوف تو خزاں میں پڑا ہوا ہے اور مفلسوں کی طرح تیرے سب پتے جھڑ گئے ہیں

بہ قرآں چرا بر سرِ کیں دوی نہ دیدی ز قرآں مگر نیکوی

be QoraaN cheraa bar sare keeN dawi na deedi ze QoraaN magar neeko'i

قرآن پر دشمنی سے کیوں حملہ کرتا ہے تو شاید قرآن میں سوائے بھلائی کے کچھ نہیں پائے گا

اگر نامدے در جہاں ایں کلام نماندے بہ دنیا ز توحید نام

agar naamdey dar jahaaN eeN kalaam namaaNdey be donyaa ze tauheed naam

اگر جہان میں یہ کلام نہ آتا تو دنیا میں توحید کا نام بھی باقی نہ رہتا

جہاں بُود افتادہ تاریک و تار ازو شُد مُنوّر رُخِ ہر دیار

jahaaN bood oftaadeh taareeko taar azoo shod monaw-war rokhe har deyaar

دنیا تاریک و تار ہوتی۔ اس کی وجہ سے ہر ملک روشن ہوگیا

بہ توحید راہے ازو شُد عیاں ترا ہم خبر شُد کہ ہست آں یگاں

be tauheed raahey azoo shod 'iyaaN toraa ham khabar shod ke hast aaN yagaaN

اس کی وجہ سے توحید کا راستہ ظاہر ہوگیا اور تجھے بھی پتہ لگ گیا کہ خدا ہے

وگرنہ بہ بیں حال آبائے خویش بہ انصاف بنگر دراں دین و کیش

wagarne be beeN haale aabaa'ey kheesh be insaaf biNger daraaN deeno keesh

نہیں تو پھر اپنے ہی بزرگوں کا حال دیکھ لے اور انصاف کے ساتھ ان کے دین و مذہب پر نظر ڈال

بود آں فرومایہ بدگوہرے کہ از منعمِ خود بتابد سرے

bowad aaN feroomaayeh bad gauharey ke az mon'eme khod betaabad sarey

وہ شخص ذلیل اور بداصل ہوتا ہے جو اپنے محسن سے بغاوت کرے

ز اندازۂ خویش برتر مپر پزشکے مکُن چوں ندانی ہنر

ze aNdaaze'ee kheesh bartar mapar
payshakey makon chooN nadaani honar

تو اپنی بساط سے زیادہ نہ اُڑ۔ اگر تجھے علم نہیں ہے تو طبابت نہ کر

یقیں داں کہ ایں کار یزدانی است نہ از دخل و تدبیر انسانی است

yaqeeN daaN ke eeN kaare yazdaaniast
na az dakhlo tadbeere insaani ast

یقین کر کہ یہ مذہب خدا کی طرف سے ہے اور انسانی تدبیر کا اس میں کوئی دخل نہیں

شد ایں دیں بفضلِ خدا ارجمند نہ کارِ فریب است و سالوس و بند

shod eeN deeN befazle khodaa arjamaNd
na kaare fareeb ast wa saalooso baNd

یہ دین اسلام خدا کے فضل سے معزز ہے۔ فریب، چرب زبانی اور پھانسنا اس کا کام نہیں

درخشد درو نُور چوں آفتاب تو کوری نمی بینی اش زیں حجاب

darakhshad daroo noor chooN aaftaab
too koori nami beeni-ash zeeN hijaab

اس میں آفتاب کی طرح کا نور چمکتا ہے چونکہ تو اندھا ہے اس لئے وہ تجھے دکھائی نہیں دیتا

بہ ناپاکئ دل مشو بدگماں وگر حُجتے است بنما عیاں

be naapaaki'e dil mashau bad gomaaN
wagar hoj-jatey ast benmaa 'iyaaN

اپنی گندہ دلی کی وجہ سے تو اس سے بدگمان نہ ہو۔ ہاں اگر کوئی دلیل ہے تو پیش کر

بہ شوقِ دل آویختن را بساز پس آنگہ بہ بیں قُدرتِ کارساز

be shauqe dil aaweekhtan raa besaaz
pas aaNgah be beeN qodrate kaarsaaz

دلی شوق سے اس کے ساتھ تعلق پیدا کر۔ پھر خدائے کارساز کی قدرت دیکھ

گزیں کُن ز قومت یکے انجمن    کہ با یک تن از ما کُند یک سخن

gozeeN kon ze qaumat yekey aNjoman    ke baa yek tan az maa konad yek sokhan

تُو اپنی قوم میں سے ایک مجلس کا انتخاب کر۔ تاکہ وہ سب مل کر ہم سے ایک فیصلہ کرلیں

بما ہست فضل خداوندِ پاک    ز باطل پرستاں نداریم باک

bemaa hast fazle khodaawaNde paak    ze baatel parastaaN nadaareem baak

ہم پرخدائے پاک کا احسان ہے۔ ہم باطل پرستوں سے نہیں ڈرا کرتے

بجوش است فیضِ احد در دلم    کہ تا بند ہر طالبے بگسلم

bejoosh ast faize Ahad dar dilam    ke taa baNde har taalebey begsalam

خدائے واحد کا فیضان میرے دل میں جوش پر ہے تاکہ میں ہر طالب کی زنجیروں کو توڑ دوں

خدا را درِ لُطفہا ہست باز    نسیمِ عنایات در اہتزاز

khodaa raa dare lotf-haa hast baaz    naseeme 'inaayaat dar ihtezaaz

خدا تعالیٰ کے لطف کے دروازے کھلے ہیں اور مہربانیوں کی ہوا چل رہی ہے

کسے کو بتابد سر از عدل و داد    کُجا دم زند پیشِ صدق و سداد

kase koo betaabad sar az 'adl-o daad    kojaa dam zanad peeshe sidqo sadaad

جوشخص عدل وانصاف سے روگردانی کرتا ہے وہ حق اور راستی کے سامنے کب دم مارسکتا ہے

کلامِ خدا ہر دم از عزّ و جاہ    کند رُوئے ناشرمسارش سیاہ

kalaame khodaa har dam az 'iz-zo jaah    konad roo'ey naasharmsaarash seyaah

خدا کا کلام ہر وقت بڑے جاہ وجلال کے ساتھ اس کے بے شرم منہ کو کالا کرتا رہتا ہے

چساں رائے شخصے بگردد بلند    کہ طغیانِ نفسش بگردن فگند

chesaaN raa'ey shakhsey begardad bolaNd    ke toghyaane nafsash begardan fegaNd

اس شخص کی رائے کیونکر قابل عزت ہوگی جس کو اس کے اپنے نفس کے جوش نے پچھاڑ رکھا ہو

دلِ پاک و جولانِ فکر و نظر    دو جوہر بود لازمِ یک دِگر

dile paako jaulaane fikro nazar    do jauhar bowad laazeme yek degar

پاک دل اور غور و فکر کی تیزی یہ دو باتیں لازم وملزوم ہیں

چو صوفِ صفا در دل آمیختند    مداد از سوادِ عیوں ریختند

choo soofe safaa dar dil aameekhtaNd    madaad az sawaade 'oyooN reekhtaNd

جب لوگ پاکیزگیٔ دل کا صوف دل ( کی دوات ) میں ڈال لیتے ہیں تو آنکھوں کی سیاہی کی روشنائی اس میں ڈالتے ہیں

خدا آفریدت ز یک مُشتِ خاک    خودت داد نان تا نگردی ہلاک

khodaa aafareedat ze yek moshte khaak    khodat daad naan  taa nagardi halaak

خدا نے تجھے خاک کی ایک مٹھی سے پیدا کیا اور خود ہی تجھے روٹی دی تا کہ تو ہلاک نہ ہو جائے

بہر حاجتت گشت حاجت روا    کشود از ترحّم دو دستِ عطا

behar haajatat gasht  haajat rawaa    kashood az trah-hom  do daste 'ataa

تیری ہر ضرورت کا وہ خود متکفل ہوا اور رحم کر کے اپنی سخاوت کے ہاتھ تیرے لئے کھول دیئے

چہ پاداشِ جُودش چنیں میدہی    کہ در علمِ خود را نظیرش نہی

che paadaashe joodash choneeN midehi    ke dar 'ilm khod raa nazeerash nehi

پھر اس کی عطا کا بدلہ کیا تو یہی دے رہا ہے کہ علم میں خود اُس کا ہمسر بنا پھرتا ہے

چہ خود را برابر کُنی با خدائے تفو بر چنیں عقل و ادراک و رائے

che khod raa baraabar koni baa khodaa'ey
tofoo bar choneeN 'aqlo idraako raa'ey

کیا تو خدا کے ساتھ اپنے تئیں برابر سمجھتا ہے ایسی عقل سمجھ اور رائے پر ہزار افسوس

خدا چُوں دلے را بہ پستی فگند بکوشِش نیاریم کردن بلند

khodaa chooN diley raa be pasti fegaNd
bakooshish neyaareem kardan bolaNd

جب خدا کسی دل کو قعرِ ذلّت میں گراتا ہے تو پھر ہم اُس کو اپنی کوشش سے بلند نہیں کر سکتے

بکوشیم و انجامِ کار آں بود کہ آں خواہش و رائے یزداں بود

bekoosheem wa aNjaame kaar aaN bowad
ke aaN khaahisho raa'ey yazdaaN bowad

ہم تو صرف (سمجھانے کی) کوشش کرتے ہیں مگر نتیجہ وہی ہوتا ہے جو خدا کی مرضی اور رائے میں ہو

(براہینِ احمدیہ، روحانی خزائن جلد 1 ص 227 تا 230)

(12)

# در مدحِ قرآن کریم

از نورِ پاکِ قرآن صبحِ صفا دمیده	بر غنچہ ہائے دلہا بادِ صبا وزیدہ

az noore paake QoraaN sobhe safaa dameedeh
bar ghonche-haa'ey dil-haa baade sabaa wazeedeh

قرآن کے پاک نور سے روشن صبح نمودار ہوگئی اور دلوں کے غنچوں پر بادِ صبا چلنے لگی

ایں روشنی و لمعاں شمس الضحیٰ ندارد	وایں دلبری و خوبی کس در قمر ندیدہ

eeN raushni-o lam'aaN shamsoz-zohaa nadaarad
wa-eeN dilbari-o khoobi kas dar qamar nadeedeh

ایسی روشنی اور چمک تو دوپہر کے سورج میں بھی نہیں اور ایسی کشش اور حسن تو کسی چاندنی میں بھی نہیں

یوسف بقعرِ چاہے محبوس ماند تنہا	وایں یوسفے کہ تن ہا از چاہ بر کشیدہ

Yoosof, beqa're chaahey mahboos maaNd tanhaa
wa-eeN Yoosofey key tan-haa az chaah bar kasheedeh

یوسف تو ایک کنوئیں کی تہ میں اکیلا محبوس رہا مگر اس یوسف نے بہت سے لوگوں کو کنوئیں میں سے نکالا ہے

از مشرق معانی صدہا دقائق آورد	قدِّ ہلال نازک زاں نازکی خمیدہ

az Mashreqe ma'aani sad-haa daqaa'eq aaword
qad-de helaale naazok zaaN naazoki khameedeh

منبع حقائق سے یہ سینکڑوں حقائق اپنے ہمراہ لایا ہے۔ ہلالِ نازک کی کمر ان حقائق سے جھک گئی ہے

چوں پسندی کہ حضرتِ غیّور  ہست عاجز چو مُردگانِ قبور

chooN pasaNdi ke hazrate ghoyyoor  hast 'aajez chooN mordagaane qoboor

تو کس طرح پسند کرتا ہے کہ غیرتمند خدا قبروں کے مُردوں کی طرح عاجز ہے

بہرِ تعظیم ہست مذہب و دیں  تُف بر آں دیں کہ میکُند توہیں

bahre ta'zeem hast mazhabo deeN  tof bar aaN deeN ke mikonad tauheeN

مذہب اور دین تو خدا کی عظمت کے لئے ہیں ایسے مذہب پر تُف ہے جو اُس کی توہین کرتا ہے

آنکہ او خلق را زبانہا داد  خاک را طاقت بیانہا داد

aaNke oo khalq raa zobaaN-haa daad  khaak raa taaqate bayaaN-haa daad

وہ خدا جس نے خلق کو زبان دی اور خاک کو گویائی کی قوت بخشی

چوں بود گنگ و بے زباں ہیہات  شرمت آید ز پاک و کامل ذات

chooN bowad goNgo bezobaaN haihaat  sharmat aayad ze paako kaamil zaat

وہ خود کس طرح گونگا اور بے زبان ہوسکتا ہے تجھے اُس پاک اور کامل وجود سے شرم کرنی چاہیے

جامع ہر کمال و عز و جلال  چوں بود ناقص اے اسیرِ ضلال

jaame'e har kamaalo iz-zo jalaal  chooN bowad naaqes ay aseere zalaal

وہ سارے کمالات اور جاہ وجلال کا جامع ہے اے گرفتارِ گمراہی وہ ناقص کس طرح ہوسکتا ہے

ہمہ اوصافِ او چو گشت عیاں  چوں بماندے تکلّمش پنہاں

hame ausaafe oo choo gasht 'iyaaN  chooN bemaaNdey takal-lomash pinhaaN

جب اُس کی تمام صفات ظاہر ہوگئیں۔ تو پھر اُس کا بولنا کیونکر مخفی رہ سکتا تھا

دیدہ آخر برائے آں باشد　　کہ بدو مَردِ راہِ داں باشد

deedeh aakher baraa'ey aaN baashad　　ke badoo marde raahe daaN baashad

آنکھیں آخراسی کام کے لئے ہوتی ہیں کہ آدمی اُن سے راستہ دیکھے

وہ چہ ایں چشم ہست و ایں دیدہ　　کہ برو آفتاب پوشیدہ

wah che eeN chashm hasto eeN deedeh　　ke baroo aaftaab poosheedeh

یہ تیری آنکھ اور نظر بھی خوب ہے! کہ آفتاب اسے نظر نہیں آتا

گر بدل باشدت خیالِ خدا　　ایں چنیں ناید از تو استغنا

gar badil baashadat kheyaale khodaa　　eeN choneeN naayad az too isteghnaa

اگر تیرے دل میں خدا کا خیال ہوتا تو اتنی لاپروائی تجھ سے ظہور میں نہ آتی

از دل و جاں طریقِ او جوئی　　واز سر صدق سُوئے او پوئی

az dilo jaaN tareeqe oo joo'i　　wa-az sare sidq soo'ey oo poo'i

تو اپنے جان ودل سے اس کا راستہ ڈھونڈتا اور صدق سے اس کی طرف دوڑتا

ہرکرا دل بود بہ دلدارے　　خبرش پُرسد از خبردارے

harkeraa dil bowad be dildaarey　　khabarash porsad az khabardaarey

جس کا دل کسی معشوق سے لگا ہوا ہوتا ہے وہ تو واقف کار سے اُس کی خبر معلوم کرتا رہتا ہے

گر نباشد لقائے محبوبے　　جوید از نزدِ یار مکتوبے

gar nabaashad leqaa'ey mahboobey　　jooyed az nazde yaar maktoobey

اگر محبوب کی ملاقات میسر نہ ہو تو یار کے خط ہی کا طالب ہوتا ہے

بے دلآرام نایدش آرام گہ برویش نظر گہے بکلام

be dilaaraam nayadash aaraam gah barooyash nazar gahey bakalaam

اُسے محبوب کے سوا آرام نہیں آتا کبھی اُس کے منہ کو دیکھتا ہے کبھی اُس کے کلام کو

آنکہ داری بدل محبّتِ او نایدت صبر جُز بہ صحبتِ او

aaNke daari badil mahab-bate oo naayadat sabr joz be sohbate oo

وہ شخص جس کی محبت تیرے دل میں ہے۔ تجھے بغیر اس کی ملاقات کے صبر نہیں آتا۔

فرقتِ او گر اِتّفاق اُفتد در تن و جانِ تو فراق اُفتد

forqate oo gar it-tefaaq oftad dar tano jaane too feraaq oftad

اگر اُس سے اتفاقاً جدائی ہو جائے تو تیرے بدن سے تیری جان نکلنے لگے۔

دلت از ہجرِ او کباب شود چشمت از رفتنش پُر آب شود

dilat az hijre oo kabaab shawad chashmat az raftanash por aab shawad

تیرا دل اُس کے ہجر سے کباب ہو جائے اور اُس کے جانے سے تیری آنکھیں آنسو بہانے لگیں۔

باز چُوں آں جمال و آں رُوئے شد نصیبِ دو چشم در کُوئے

baaz chooN aaN jamaalo aaN roo'ey shod naseebe do chashm dar koo'ey

پھر جب وہ حسن اور وہ چہرہ کسی گلی میں تیری آنکھوں کے سامنے آ جائے۔

دست در دامنش زنی بجنوں کہ ز نادیدنت دلم شد خوں

dast dar daamanash zani bejonooN ke ze naadeedanat dilam shod khooN

تو تُو دیوانہ وار اس کا دامن پکڑ کر کہتا ہے کہ تیرے نہ دیکھنے کی وجہ سے میرا دل خون ہو گیا۔

ایں محبّت بہ ذرّهٔ امکاں واز دل افگندهٔ خدائے یگاں

eeN mahab-bat be zar-re'ee imkaaN wa-az dil afgaNde'ee khoddaa'ey yagaaN

مخلوقات میں سے ایک ذرّہ کے ساتھ تو ایسی محبت، مگر خدائے لاثانی کو تو نے دل سے اتار رکھا ہے

لا اُبالی فتادهٔ زاں یار فارغی زاں جمال و زاں گفتار

laa obaali fotaadeh'ee zaaN yaar faareghi zaaN jamaalo zaaN goftaar

تو اُس یار سے بالکل بے پرواہو گیا ہے اور اُس کے جمال اور گفتار سے بے تعلق

مردگاں را ہمے کشی بہ کنار واز دلارام زندهٔ بیزار

mordagaaN raa hamey kashi bekanaar wa-az dil-aaraam ziNde'ee beezaar

مُردوں کو تو گود میں لیتا ہے پر زندہ محبوب سے بیزار ہے

کس شنیدی کہ قانع از یارست عشق و صبر ایں دو کار دُشوارست

kas shoneedi ke qaane' az yaarast 'ishq-o sabr eeN do kaar doshwaarast

کیا تو نے کوئی ایسا عاشق سنا ہے جو یار سے بے پرواہو عشق اور صبر دونوں کا جمع ہونا مشکل ہے

آنکہ در قعرِ دل فرود آید دیده از دیدنش نیاساید

aaNke dar qa're dil forood aayad deedeh az deedanash neyaasaayad

جو دل کی گہرائیوں میں اتر جاتا ہے تو پھر آنکھ اس کے دیکھنے سے سیر نہیں ہوتی

تُو دلِ خود بہ دیگراں داده یکسر از یار فارغ اُفتاده

too dil-e khod be deegraaN daadeh yeksar az yaar faaregh oftaadeh

تو نے اپنا دل دوسروں کو دے رکھا ہے اور یار کی طرف سے بالکل لاپرواہو گیا ہے

این بود حال و طور عاشقِ زار      این بود قدرِ دلبر اے مُردار

eeN bowad haalo taure 'aashiqe zaar      eeN bowad qadre dilbar ay mordaar

کیا عاشق زار کا حال ایسا ہی ہوا کرتا ہے؟ اے مردار! کیا یہی دلبر کی قدر ہے

عاشقاں را بود ز صدق آثار      اے سیہ دل ترا بعشق چہ کار

'aasheqaaN raa bowad ze sidq aasaar      ay seyeh dil toraa be'ishq che kaar

عاشقوں میں تو صدق کے آثار پائے جاتے ہیں اے سیہ دل بھلا تجھے عشق سے کیا کام

تا ز تو ہستی‌ات بدر نرود      تخمِ شرک از دلِ تو بر نرود

taa ze too hasti-at badar narawad      tokhme shirk az dil-e too bar narawad

جب تک تیری خودی تجھ سے دور نہ ہوگی تب تک شرک کا بیج تیرے دل میں سے نہیں نکلے گا

پائے سعیت بلند تر نرود      تا ترا دودِ دل بسر نرود

paa'ey sa'yat bolaNdtar narawad      taa toraa doode dil basar narawad

تیری کوشش کا قدم اونچا نہیں پڑے گا جب تک تیرے دل کا دھواں سر تک نہ پہنچ جائے

یار پیدا شود دراں ہنگام      کہ تو گردی نہاں ز خود بہ تمام

yaar paidaa shawad daraaN haNgaam      ke too gardi nehaaN ze khod ba-tamaam

یار اُس وقت ظاہر ہوگا جب تو اپنے آپ سے پوری طرح غائب ہو جائے

تا نہ سوزی ز سوز و غم نرہی      تا نمیری ز موت ہم نرہی

taa na soozi ze sooz-o gham narahi      taa nameeri ze maut ham narahi

جب تک تو نہیں جلے گا سوز و غم سے نجات نہیں پائے گا اور جب تک تو مرے گا نہیں موت سے بھی رہائی نہیں پائے گا

چیست آں ہرزہ جان وتن کہ نسوخت　　آتش اندر دِلے بزن کہ نسوخت

cheest aaN harzah jaano tan ke nasookht　　aatesh aNdar diley bezan ke nasookht

وہ جان وتن کیسے بیہودہ ہیں جو (عشق میں) نہیں جلتے ایسے دل کو آگ لگادے جو نہیں جلتا

کلبۂ جسمِ خود بکن برباد　　چوں نمیگردد از خدا آباد

kolbe'ee jesme khod bekon barbaad　　chooN nami-gardad az khodaa aabaad

اپنے جسم کی جھونپڑی کو برباد کردے اگر وہ خدا سے آباد نہیں ہوتی

پائےخود را جُدا کُن از تنِ خویش　　چوں نگیرد رہے صداقت پیش

paa'ey khod raa jodaa kon az tane kheesh　　chooN nageerad rahe sadaaqat peesh

اپنے جسم سے اپنے پیر کو کاٹ ڈال اگر وہ صداقت کا راستہ اختیار نہیں کرتا

ہیچ چیزے چو ذاتِ بیچوں نیست　　جگرے خوں شود کزو خوں نیست

heech cheezey choo zaate bechooN neest　　jegarey khooN shawad kazoo khooN neest

کوئی چیز بھی اُس بے مثل ذات کی مانند نہیں وہ دل تباہ ہوجائے جو اس کی محبت میں خون نہیں ہوتا

گنجہائے جہاں فدائے نگار　　بہ ز صَد گنج خاک پائے نگار

gaNj-haa'ey jahaaN fedaa'ey negaar　　bih ze sad gaNj khaake paa'ey negaar

سارے جہان کے خزانے اُس محبوب پر قربان ہیں اور محبوب کے پیروں کی خاک سینکڑوں خزانوں سے بہتر ہے

ہر چہ از دستِ او رسد آں بہ　　خارِ اُو از ہزار بُستاں بہ

har che az daste too rasad aaN bih　　khaare oo az hazaar bostaaN bih

جو کچھ اُس کے ہاتھ سے پہنچے وہی اچھا ہے اُس کا ایک کانٹا ہزار گلزار سے بہتر ہے

ذلّت از بہرِ او ز عزّت بہ　　قلّت از بہرِ او ز کثرت بہ

zil-lat az behre oo ze iz-zat bih　　qil-lat az behre oo ze kasrat bih

اُس کی خاطر ذلت برداشت کرنا عزت سے بہتر ہے اُس کی خاطر غربت اختیار کرنا دولتمندی سے بہتر ہے

مُردن از بہرِ او حیاتِ مدام　　صد لذائذ فدائے آں آلام

mordan az behre oo hayaat modaam　　sad lazaa'iz fedaa'ey aaN aalaam

اُس کی خاطر مرنا ہمیشہ کی زندگی ہے۔ان تکلیفوں پر سینکڑوں لذتیں قربان ہیں

اے کہ در کُوئے دلستاں گذری　　با وفا باش ور ز جاں گذری

ay ke dar koo'ey dilsetaaN gozari　　baa wafaa baash war ze jaaN gozari

اے وہ شخص! جو دلبر کے کوچے میں سے گزر رہا ہے تو باوفا رہ خواہ جان چلی جائے

صادقانے کہ طالبِ یار اند　　جانفشاناں ز بہرِ دلدار اند

saadeqaaney ke taalebe yaar aNd　　jaaNfeshaanaaN ze behre dildaar aNd

وہ راستباز جو یار کے طالب ہیں وہ تو دلدار کے لئے جان قربان کردیتے ہیں

گر نیابند راہِ آں دلبر　　از غمش جاں کنند زیر و زبر

gar neyaabaNd raahe aaN dilbar　　az ghamash jaaN konaNd zeero zabar

اگر وہ اُس محبوب تک پہنچنے کا راستہ کھلا نہیں پاتے تو اُس کے غم میں اپنی جان تہ و بالا کردیتے ہیں

از دلارام رنگ میدارند　　واز رہِ نام ننگ میدارند

az dil-aaraam raNg midaaraNd　　wa-az rahe naam naNg midaaraNd

وہ یار کے رنگ میں رنگین ہوتے ہیں اور شہرت سے انہیں عار آتی ہے

لذّتِ خود بدرد مے بینند — حُسن در رُوئے زرد مے بینند

laz-zate khod bedard mey beenaNd — hosn dar roo'ey zard mey beenaNd

وہ اپنی لذت درد میں پاتے ہیں اور روئے زرد میں حسن دیکھتے ہیں

تو کہ چوں خر بگل فرومانی — ہمّتِ آں یلاں چہ میدانی

too ke chooN khar begil feroomaani — him-mate aaN yalaaN che midaani

تو جو گدھے کی طرح کیچڑ میں پھنسا ہوا ہے۔اُن پہلوانوں کی ہمت کو کہاں جان سکتا ہے

سہل باشد حکایت از غم و درد — داند آں کس کہ رُو بغمہا کرد

sahl baashad hekaayat az ghamo dard — daanad aaN kas ke roo be gham-haa kard

غم اور درد کی باتیں کرنی آسان ہیں مگران کا مزا وہی جانتا ہے جسے غم پیش آئیں

آفرینِ خدا بر آں جانے — کہ ز خود شد برائے جانانے

aafreene khodaa bar aaN jaaney — ke ze khod shod baraa'ey jaanaaney

خدا کی رحمت ہو اُس جان پر جس نے محبوب کی خاطر خودی چھوڑ دی

منزلِ یار خویش کرد بہ دل — واز ہواہا رمید صد منزل

manzile yaare kheesh kard bedil — wa-az hawaa-haa rameed sad manzil

دل میں یار کا ٹھکانا بنالیا اور ہوا وُ ہوس سے سینکڑوں کوس دور چلا گیا

از خودی در شد و خدا را یافت — گُم شد و دستِ رہنما را یافت

az khodi dar shodo khodaa raa yaaft — gom shodo daste rahnomaa raa yaaft

خودی سے دور ہو گیا اور خدا کو پالیا اپنے تئیں کھو کر رہنما کے ہاتھ کو حاصل کرلیا

تو چہ یابی کہ غافلے زیں راہ     واز جلالِ خدا نۂ آگاہ

waaz jalaale khodaa na'ee aagaah     too che yaabi ke ghaafiley zeen raah

تُو بھلا کیا پائے گا کہ اس راستہ ہی سے غافل ہے۔ اور خدا کے جلال سے بھی واقف نہیں

ہمہ کارت بعقل خام افتاد     ہمہ سعئ تو ناتمام افتاد

hame sa'i'ee too naatamaam oftaad     hame kaarat be'aqle khaam oftaad

تیرے سارے کام عقل خام سے ہی وابستہ رہے اور تیری ساری کوششیں ناکام رہیں

ہمچو طوطی ہمیں سخن یادست     کہ بشر عاقلست و آزادست

ke bashar 'aaqelast wa aazaadast     hamchoo tooti hameeN sokhan yaadast

طوطے کی طرح بس یہی بات یاد ہے کہ انسان عاقل ہے اور آزاد ہے

اے کہ دیوانۂ پئے اموال     وہ کہ در کارِ دیں چنیں اہمال

wah ke dar kaare deeN choneeN ihmaal     ay ke deewaane'ee pa'i amwaal

اے وہ جو کہ زرومال کے پیچھے دیوانہ ہو رہا ہے افسوس دین کے کام میں اس قدر فروگذاشت

رُوئے دِل را بجانبِ دیں کُن     فکرِ آخر غمِ نخستیں کُن

fikre aakher ghame nakhosteeN kon     roo'ey dil raa bejaanibe deeN kon

اپنے دل کا رُخ دین کی طرف کردے اور آخرت کے فکر کو سب سے مقدم فکر بنالے

حصر تو بر قیاس در ہمہ حال     ہست بر حمق تو یک استدلال

hast bar homqe too yek istedlaal     hasre too bar qeyaas dar hame haal

تیرا ہر حال میں قیاس پر ہی انحصار رکھنا تیری بیوقوفی پر ایک دلیل ہے

تا نہ فرماں رسد باعلانے چوں شود کس مطیعِ فرمانے

chooN shawad kas motee'e farmaaney taa na farmaaN rasad bei'laaney

جب تک اعلان کے طور پر کوئی حکم نہ پہنچے تو کیوں کوئی ایسے حکم کو بجالائے

تا نہ حکمے شود ظہور پذیر چوں توانی شدن مطیعِ امیر

chooN towaani shodan motee'e ameer taa na hokmey shawad zohoor pazeer

جب تک حاکم کا حکم ظاہر نہ ہوتب تک تو حاکم کی اطاعت کس طرح کرسکتا ہے

تا نہ گردد کسے ز حق مامور کُفر و ایماں چساں کنند ظہور

kofro eemaaN chesaaN konaNd zohoor taa na gardad kase ze haq maamoor

جب تک کوئی حق کی طرف سے مامور نہ ہوتو (لوگوں کے) کفراور ایمان کیونکر ظاہر ہوں

تا نیاید اشارتے ز نگار چہ بر آید ز دستِ عاشقِ زار

che bar aayad ze daste 'aasheqe zaar taa nayaayad ishaaratey ze negaar

جب تک اس محبوب کی طرف سے اشارہ نہ ہوتو عاشقِ زار کے ہاتھوں سے کیا کام ہوسکتا ہے

فرق در سرکش و مطیعِ خدا جز بحکمش چساں شود پیدا

joz be kohmash chesaaN shawad paidaa farq dar sarkasho motee'e khodaa

خدا کے سرکش اور اُس کے مطیع میں جو فرق ہے بغیر اُس کے حکم کے کس طرح ظاہر ہوسکتا ہے

شرطِ تعمیلِ حکم چُوں حکم است پس وجودش بجو نخست اے مست

pas wojoodash bejoo nakhost ay mast sharte ta'meele hokm chooN hokm ast

تعمیلِ حکم کی شرط چونکہ حکم کا موجود ہونا ہے اس لئے اے دیوانے! پہلے خود اس حکم کو ڈھونڈھ

ورنہ ایں دعویٰٔ غلط بگذار که رَوم زیرِ حُکم آں دادار

ke rawam zeere hokme aaN daadaar    warne eeN da'waa'e ghalat begzaar

ورنہ اس غلط دعوے کو ترک کر کہ میں خدا کے حکم کے ماتحت چل رہا ہوں

خود تراشیدن از خودی فرماں آں نہ حکمِ خداست اے ناداں

aaN na hokme khodaast ay naadaaN    khod taraasheedan az khodi farmaaN

اپنی مرضی سے حکم گھڑ لینا اے نادان یہ خدا کا حکم نہیں ہو سکتا

نہ بعرف است و نے بعقل روا کہ شود ظنِّ خویش حُکمِ خدا

ke shawad zan-ne kheesh hokme khodaa    na be'orfast wa ne be'aql rawaa

عرف عام اور عقل دونوں کی رو سے یہ جائز نہیں کہ اپنا ظن خدا کا حکم بن جائے

حُکمِ او آں بود کہ او فرمود پس چو فرمودِ خود نگہ کُن زود

pas choo farmood khod negah kon zood    hokme oo aaN bowad ke oo farmood

اُس کا حکم تو وہ ہے جو خود اُس نے دیا اور جب وہ حکم دے دے تو فوراً توجہ کر

کہ ازیں شد ثبوت وحیِ خدا شد ضرورت مُسلّمش زیں جا

shod zaroorat mosal-lamash zeeN jaa    ke azeeN shod soboote wahi-'e khodaa

کیونکہ اسی بات سے خدا کی وحی کا ثبوت ملتا ہے اسی دلیل سے خود اس کی ضرورت بھی ثابت ہوتی ہے

گر دہندت بصیرتِ دینی در گمانہا ہلاکِ خود بینی

dar gomaaN-haa halaake khod beeni    gar dehandat baseerate deeni

اگر تجھے دینی معرفت نصیب ہو تو تُو گمان میں اپنی ہلاکت دیکھے

بنگر آخر بعقل و فکر و قیاس    کہ خرد را نہ محکم است اساس

ke k͟herad raa na mohkam ast asaas    biNgar aak͟her ba'aqlo fikro qeyaas

عقل، فکر اور قیاس سے دیکھ تو سہی کہ عقل کی بنیاد مضبوط نہیں ہے

تا نباشد رفیقِ او دِگرے    نایدش از رہِ یقیں خبرے

naayadash az rahe yaqeeN k͟habarey    taa nabaashad rafeeqe oo degarey

جب تک دوسرا اس کا رفیق نہ بنے تب تک اس کو یقین کی راہ کی خبر نہیں ملتی

تا نہ بینی بدیدہا جائے    یا نہ یابی خبر ز بِینائے

yaa na yaabi k͟habar ze beenaa'ey    taa na beeni badeed-haa jaa'ey

جب تک تو کسی جگہ کو اپنی آنکھوں سے نہیں دیکھ لیتا یا کسی دیکھنے والے سے اس کی خبر نہیں پا لیتا

خود نگوید ترا خرد زنہار    کہ چنیں دارد آں مکاں آثار

ke choneeN daarad aaN makaaN aasaar    k͟hod nagooyad toraa kherad zinhaar

تب تک خود عقل تجھے ہرگز نہیں بتاتی کہ فلاں مکان کے یہ یہ نشان ہیں

پس چہ ممکن کہ دم زند بمعاد    کہ چنیں اند آں دیار و بلاد

ke choneeN aNd aaN deyaaro belaad    pas che momken ke dam zanad bama'aad

پھر کیونکر ممکن ہے کہ عالم آخرت کے بارے میں وہ عقل دم مار سکے کہ وہ ملک اور مقامات ایسے ہیں

اینچہ حمق ست و اینچہ بے راہی    کہ بجہل است لاف آگاہی

ke bajahl ast laafe aagaahi    eeN-che homqast wa eeNche be-raahi

یہ کیسی بیوقوفی اور گمراہی کی بات ہے کہ تو جاہل ہو کر علم کی لاف مارتا ہے

چوں روی از قیاس خود برہے　　　که ندیدی بعمر خویش گہے

chooN rawi az qiyaas-e khod berahey　　　ke nadeedi be'omre kheesh gahey

تو محض قیاس سے ایسی راہ پر کس طرح چل سکتا ہے جسے تو نے عمر بھر میں کبھی بھی نہیں دیکھا

چوں شد از عالمِ دگر خبرت　　　مادرت دیده بود یا پدرت

chooN shod az 'aalame degar khabarat　　　maadarat deedeh bood yaa pedarat

تجھے عالم آخرت کی خبر کیونکر ہوگئی کیا تیری ماں نے اسے دیکھا تھا یا تیرے باپ نے

ور ندید است کس چه ساں دانی　　　کم خرام اے دنی به عُریانی

war nadeed-ast kas chesaaN daani　　　kam kheraam ay dani be'oryaani

اگر کسی نے نہیں دیکھا تو پھر تجھے کیونکر معلوم ہوا۔ اے کمینے! ننگا ہوتے ہوئے مٹک کر نہ چل

تو که داری ز انبیا انکار　　　ایں ہمه کوری است و اِستکبار

too ke daari ze ambeyaa inkaar　　　eeN hame koori asto istekbaar

تو جو انبیاء کا منکر ہے یہ بھی سب تیرا اندھاپن اور تکبر ہے

یک نظر کُن به فطرتِ انساں　　　که ندارند جوہرے یکساں

yek nazar kon be fitrate insaaN　　　ke nadaaraNd jauharey yeksaaN

انسانوں کی فطرت پر ایک نظر ڈال کہ وہ سب برابر قابلیت نہیں رکھتے

مختلف اوفتاد ہر بشرے　　　کس بخیرے فزود کس بشرے

mokhtalif ooftaad har basharey　　　kas bakhairey fozood kas besharey

ہر شخص دوسرے شخص سے مختلف ہے کوئی نیکی میں بڑھ گیا کوئی بدی میں

پس چو یک بیش و دیگر است کمی    ہم چنیں در قبولِ فیض ہمی

pas choo yek beesh wa deegar ast kami    ham choneeN dar qaboole faiz hami

پس جب ایک زیادہ اور دوسرا کم ہے تو اسی طرح فیض خداوندی کے قبول کرنے میں بھی (ان کے مدارج ہیں)

خود نگہ کُن کنوں ز صدق و صفا    کہ چہ ثابت ہمیں شود زیں جا

khod negeh kon. konooN ze sidqo safaa    ke che saabit hameeN shawad zeeNjaa

اب صدق وصفا کے ساتھ خود دیکھ لے کہ اس سے کیا ثابت ہوتا ہے

شبِ تار است و خوف بیش از بیش    از سرِ خود روی مدہ سر خویش

shabe taar asto khauf beesh az beesh    az sare khod rawi madeh sare kheesh

اندھیری رات ہے اور خوف بہت زیادہ ہے خود روی کی وجہ سے کہیں اپنا سر نہ دے دینا

پسِ دیوار چوں نمے دانی    چوں بدانی غیوبِ ربّانی

pase deewaar chooN namey daani    chooN bedaani ghoyoobe rab-baani

جب تو دیوار کے پیچھے کی چیز نہیں جانتا پھر غیب خداوندی کو کیونکر جان سکتا ہے

در شگفتم کہ با چنیں نقصاں    از چہ بر عقل مے شوی نازاں

dar shegeftam ke baa choneeN noqsaaN    az che bar 'aql mey shawi naazaaN

میں حیران ہوں کہ باوجود اس قدر نقص کے تو عقل پر کس وجہ سے نازاں ہے

اینچہ عقلست و اینچہ معرفت است    اینچہ قہرِ خدا دو چشمت بست

eeNche 'aqlast wa eeNche ma'refat ast ?    eeNche qahre khodaa do chashmat bast ?

یہ کیسی عقل اور کیسی معرفت ہے خدا کا یہ کیسا قہر ہے کہ جس نے تیری آنکھیں بند کر دی ہیں

این جہانت چو عید خوش افتاد     واں وعیدِ خدا نداری یاد

eeN jahaanat choo 'eed khosh oftaad     waaN wa'eede khodaa nadaari yaad

تجھے یہ جہان عید کی طرح پسند آ گیا اور خداوند کی سزا تجھے یاد نہ رہی

بشنو از وحیِ حق چہ گوید راز     از جنابِ وحید و بے انباز

beshanau az wahi'e haq che gooyad raaz     az janaabe Waheed-o be ambaaz

خدا کی وحی کو سن کہ کیا راز بیان کرتی ہے خدائے وَحدہٗ لاشریک کی طرف سے

کاں خردہا کہ در دلِ عقلاست     ہمہ یک ذرّۂ ز آتش ماست

kaaN kherad-haa ke dar dil-e 'oqalaast     hame yek zar-reh'ee ze aatish maast

یعنی یہ سب عقلیں جو دانشمندوں کے دلوں میں ہیں یہ سب ہماری آگ کی ایک چنگاری ہیں

آں کلامِ خدا نہ بر فلک است     تا بگوئی کہ ہست دُور از دست

aaN kalaame khodaa na bar falakast     taa begoo'i ke hast door az dast

خدا کا کلام آسمان پر نہیں ہے تا کہ تو یہ کہے کہ ہماری پہنچ سے دور ہے

یا بگوئی کہ کار ہست محال     بر فلک رفتنم کدام مجال

yaa begoo'i ke kaar hast mohaal     bar falak raftanam kodaam majaal

یا تو کہے کہ کام بہت مشکل ہے میری کیا طاقت کہ آسمان پر جاسکوں

نے بزیرِ زمیں کلامِ خدا     تا بگوئی کہ چوں خزم آنجا

ne bazeer-e zameeN kalaame khodaa     taa bagoo'i ke chooN khazam aaNjaa

اور نہ خدا کا کلام زمین کے نیچے ہے تا کہ تو کہے کہ میں وہاں کس طرح گھسوں

چوں ز قعرِ زمیں بروں آرم خود چنیں طاقتے نمے دارم

chooN ze qa're zameeN berooN aaram? khod choneeN taaqatey namey daaram

اُسے میں زمین کی گہرائیوں میں سے کیونکر باہر نکالوں میں تو ایسی طاقت نہیں رکھتا

قطع عُذرِ تو کردہ داورِ پاک نورِ عرش آمد است بر سرِ خاک

qat'e 'ozre too kardeh daaware paak noore 'arsh aamadast bar sare khaak

خدائے قدوس نے تیرا عذر رفع کر دیا عرش کا نور زمین پر آ گیا ہے

گر ترا رحم آں یگاں بکشد دولتت سُوئے او عنان بکشد

gar toraa rehme aaN yagaaN bekashad daulatat soo'ey oo 'inaaN bekashad

اگر اُس خدائے واحد کا رحم تجھے کھینچ لے تو تیری خوش نصیبی اُس نور کی طرف تجھے لے جائے

اللہ اللہ چہ ریخت از انوار ہست رشحِ دگر در آں گفتار

Allah Allah che reekht az anwaar hast rash-he degar dar aaN goftaar

اللہ اللہ! کیسے کیسے انوار اس نے بکھیرے ہیں اس کلام میں تو اور ہی طرح کا فیضان ہے

جہل گردد ز دیدنش یکسو رو دہد صد کشائشے زاں رو

jahl gardad ze deedanash yeksoo roo dehad sad koshaa'eshey zaaN roo

اس کے دیکھنے سے جہالت دور ہو جاتی ہے اور اس کی زیارت سے سینکڑوں مشکلیں حل ہو جاتی ہیں

نور بار آورد تلاوتِ او عالمے زیر بارِ منت او

noor baar aawarad telaawate oo 'aalame zeer baar-e min-nate oo

اس کی تلاوت نور کا پھل لاتی ہے ایک جہان اس کے احسانوں کے نیچے دبا ہوا ہے

چشمِ بد دُور اینچہ ہست جمال　　ہست یک چشمۂ ز آبِ زلال

chashme bad door eeNche hast jamaal　　hast yek chashme'ee ze aabe zolaal

چشم بددور یہ حسن کیسا عجیب ہے یہ تو گویا مصفّٰی پانی کا ایک چشمہ ہے

تا جہاں رسمِ دلبری بنہاد　　کس چو او دلبری ندارد یاد

taa jahaaN rasme dilbari benhaad　　kas choo oo dilbari nadaarad yaad

جب سے جہان میں محبوبی کی رسم قائم ہوئی ہے کسی کے خیال میں بھی ایسا دلبر نہیں آیا

آں شعاعے کزو شد است عیاں　　کس ندیدہ ز مہر و مہ بجہاں

aaN sho'aa'ey kazoo shod ast 'iyaaN　　kas nadeede ze mehro mah bejahaaN

وہ روشنی جو اس سے ظاہر ہوئی کسی نے اس دنیا میں سورج اور چاند میں بھی نہیں دیکھی

چند بر عقلِ خام ناز کنی　　چہ کنم تا تو دیدہ باز کنی

chaNd bar 'aqle khaam naaz koni　　che konam taa too deede baaz koni

کہاں تک تو ناقص عقل پر اتراتا رہے گا میں کیا کروں تا کہ تو آنکھیں کھولے

نقصِ خود بنگر و کمالِ خدا　　ذلّتِ خویشتن جلالِ خدا

naqse khod biNgar wa kamaale khodaa　　zil-late kheeshtan jalaale khodaa

تو اپنا نقص دیکھ اور خدا کا کمال دیکھ اپنی ذلت دیکھ اور خدا کا جلال دیکھ

از رہِ عقل راہِ ربِّ مجید　　کہ ندیداست و کس نخواہد دید

az rah-e 'aql raahe Rab-be Majeed　　ke nadeedast wa kas nakhaahad deed

عقل کے ذریعہ سے خدائے بزرگ کا راستہ نہ کسی نے کبھی دیکھا اور نہ کبھی دیکھے گا

اندر آنجا کہ سوختن باید چوں رہے از قیاس بکشاید

aNdar aaNjaa ke sookhtan baayad    chooN rahey az qeyaas bekoshaayad

ایسی جگہ جہاں جلنے کی ضرورت ہو وہاں محض قیاس سے کس طرح راستہ کھل سکتا ہے

تا نشد وحیٔ حق مدد فرما تا نیاورد بُو نسیمِ صبا

taa nashod wahi-'e haq madad farmaa    taa neyaaword boo naseeme sabaa

جب تک خدا کی وحی نے مدد نہ کی۔ اور جب تک بادِ بہار خوشبو نہ لائی

عقل را زاں چمن نہ بود خبر طائرِ فکر بود سوختہ پر

'aql raa zaaN chaman na bood khaber    taa'ire fikr bood sookhte par

اس وقت تک عقل کو اس چمن کی خبر نہ تھی اور فکر کے پرندے کے پر جلے ہوئے تھے

آں صبا نگہتے ز یار آورد تا خرد نیز رو بکار آورد

aaN sabaa neg-hate ze yaar aaword    taa kherad neez roo bakaar aaword

وہ بادِ بہار (وحی) یار کی طرف سے ایک خوشبو لائی یہاں تک کہ عقل بھی کام دینے لگی

بارہا آبِ خود نگار آورد تا نخیلِ قیاس بار آورد

baar-haa aabe khod negaar aaword    taa nakheele qeyaas baar aaword

کئی دفعہ وہ محبوب خود پانی لایا۔ یہاں تک کہ عقل کا درخت بارآور ہوگیا

وقتِ عیش است و موسمِ شادی تو چہ در سوگ و ماتم افتادی

waqte 'aishasto mausime shaadi    too che dar soog wa maatam oftaadi

یہ تو عیش کا وقت اور خوشی کا موسم ہے تُو کیوں ماتم اور سوگ میں پڑا ہوا ہے

تند بادے بخواہ از دادار　　تا خس و خارِ تو برد یک بار

toNd baadey bekhaah az daadaar　　taa khaso khaare too barad yek baar

خدا تعالیٰ سے ایک ایسی آندھی مانگ کہ تیرا کوڑا کرکٹ یکدم اڑ جائے

در خور و مہ شکے نگیرد راہ　　تو ز دلدارِ خویش دیدہ بخواہ

dar khor-o mah shakey nageerad raah　　too ze dildaare kheesh deede bekhaah

سورج اور چاند کے متعلق کوئی شبہ نہیں ہوا کرتا تُو اپنے محبوب سے آنکھیں مانگ

گمرہی تا دمے کہ سرتابی　　چوں بجوئی ز صدقِ دل یابی

gomrahi taa damey ke sartaabi　　chooN bejoo'I ze sidqe dil yaabi

تُو اس وقت تک گمراہ ہے جب تک کہ تُو سرکش ہے جب سچے دل سے تلاش کرے گا تو اس کو پالے گا

نیستی طالبِ حقیقتِ راز　　بس ہمیں مشکل است اے ناساز

neesti taalebe haqeeqat-e raaz　　bas hameeN moshkil ast ay naasaaz

تُو حقیقت کا طالب ہی نہیں ہے اے کندہ ناتراش یہی تو مشکل ہے

بر وجودش ز صنعت استدلال　　ایں مجاز است نے چو اصل وصال

bar wojoodash ze san'at istedlaal　　eeN majaaz ast ne choo asl wesaal

خدا کے وجود پر اس کی صنعتوں سے استدلال کرنا صرف مجاز ہے نہ کہ سچا وصل

وصلش از آلۂ مجازی نیست　　باز کن دیدہ جائے بازی نیست

waslash az aale'ee majaazi neest　　baaz kon deede jaa'ey baazi neest

اس کا وصل مجازی ذریعہ سے نہیں ہوا کرتا۔ آنکھیں کھول یہ مذاق نہیں ہے

گر بر آتش دو صد جگر سوزی نیستت از قیاس پیروزی

gar bar aatish do sad jegar soozi neestat az qeyaas peeroozi

اگر تو آگ پر دوسو جگر بھی کباب کرے تب بھی عقل سے کامیابی حاصل نہیں کرسکتا

خبرے نیستت ز جانانہ مے زنی ہرزہ گام کورانہ

khabarey neestat ze jaanaane mey zani harzeh gaam kooraane

تجھے تو محبوب کی خبر بھی نہیں اور اندھا دھند بے ہودہ قدم مار رہا ہے

آں یقینے کہ بخشدت دادار چوں قیاسِ خودت نہد بکنار

aaN yaqeeney ke bakhshadat daadaar chooN qeyaase khodat nehad bekanaar

وہ یقین جو خدا تجھے بخشتا ہے ویسا یقین تیری اپنی عقل تیرے پاس کب لاسکتی ہے

آں یکے از دہانِ دلدارے نکتہ ہائے شنید و اسرارے

aaN yekey az dahaane dildaarey nokte-haa'ey shoneedo asraarey

ایک تو وہ ہے جس نے دلدار کے اپنے منہ سے نکتے اور اسرار سنے

وآں دگر از خیالِ خود بگماں پس کجا باشد ایں دو کس یکساں

wa-aaN degar az kheyaale khod begomaaN pas kojaa baashad eeN do kas yeksaaN

اور دوسرا وہ جو شک میں گرفتار ہے پس کس طرح یہ دونوں برابر ہو سکتے ہیں

اے کہ مغرور راہِ مظنونی تو نہ عاقل کہ سخت مجنونی

ay ke maghroore raahe maznooni too na 'aaqel ke sakht majnooni

اے وہ شخص جو ظن اور گمان کی راہ پر مغرور ہے تُو عقلمند نہیں بلکہ سخت دیوانہ ہے

آں خدا را کزوست منّت ہا بشمری زیرِ منّتِ عقلا

aaN khodaa raa kazoost minnat-haa beshmori zeer-e minnate 'oqalaa

وہ خدا جو احسان کا سرچشمہ ہے تُو اس کو عقلمندوں کا زیرِ احسان سمجھتا ہے

ایں خدائی عجیب در دلِ تُست کہ چنیں است زار و ماندہ و سُست

eeN khodaa'i 'ajeeb dar dil-e tost ke choneeN ast zaaro maaNde-o sost

یہ عجیب خدا تیرے دل میں سمایا ہوا ہے جو ایسا کمزور لاچار اور سُست ہے

تا نہ از عاقلاں مددہا یافت نتوانست سُوئے خلق شتافت

taa na az 'aaqelaaN madad-haa yaaft natowaanast soo'ey khalq shetaaft

کہ جب تک عقلمندوں کی طرف سے اسے مدد نہ ملی تب تک وہ مخلوق کی طرف نہ آ سکا

کے پسندد خرد کہ آں اکبر شُہرتے یافت از طُفیلِ بشر

kai pasaNdad kherad ke aaN akbar shohratey yaaft az tofaile basher

عقل اس امر کو کس طرح تسلیم کر سکتی ہے کہ خدا نے انسان کے طفیل ساری شہرت حاصل کی ہے

شبِ تارست و دشت و بیم دواں چوں بخوابی بغفلت اے ناداں

shabe taaraast wa dashto beeme dawaaN chooN bekhaabi beghaflat ay naadaaN

اندھیری رات ہے، جنگل ہے، اور درندوں کا ڈر اے ناداں پھر تو کیوں غفلت کی نیند ہو سو رہا ہے

خیز و بر حالِ خود نگاہ بکُن خطرِ راہ بہ بین و آہ بکُن

kheez wa bar haale khod negaah bekon khatar-e raah bebeen wa aah bekon

اٹھ اور اپنے حال پر نظر کر راستہ کے خطرات دیکھ اور آہیں بھر

خیز و از نفسِ خود بپرس نشاں     کہ چہ خواہد مراتبِ عرفاں

kheez wa az nafs-e khod bepors neshaaN     ke che khaahad maraatebe 'irfaaN

اٹھ اور اپنے نفس سے ہی یہ بات پوچھ کہ وہ معرفت کے کیسے کیسے درجے مانگتا ہے

مے تپد از برائے رفعِ حجاب     یا قیاسش بس است در ہر باب

mey tapad az baraa'ey raf'e hijaab     yaa qeyaasash bas ast dar har baab

آیا وہ حجاب دور ہونے کے لئے تڑپ رہا ہے یا ہر بات میں وہ قیاس کو کافی سمجھتا ہے

افلا تبصرونؔ[1] گفت خدا     خیز و در نفس جو تعطّش ہا

afalaa tobseroon? goft khodaa     kheez wa dar nafs joo ta'at-tosh-haa

خدا نے اَفَلَا تُبْصِرُوْنَ فرمایا ہے۔ اٹھ اور اپنے نفس کی پیاس کی حقیقت معلوم کر

تو اسیری بصد ہزار خطا     ہر خطائے بتر ز اژدرہا

too aseeri basad hazaar khataa     har khataa'ey batar ze aydar-haa

تو لاکھوں غلطیوں میں گرفتار ہے اور ہر غلطی اژدہوں سے بھی زیادہ خطرناک ہے

عجب ایں کوری است و بے بصری     کہ ازیں کارِ خام بے خبری

'ajb eeN koori asto bebasari     ke azeeN kaare khaam be khabari

یہ اندھا پن اور نابینائی عجیب طرح کی ہے کہ تو اس کچی بات سے بھی بے خبر ہے

سخنِ راست است نے ز خطاست     تو نہ فہمی سخن خطا اینجاست

sokhane raast ast ne ze khataast     too na fahmi sokhan khataa eeNjaast

بات سچی ہے غلط نہیں ہے غلطی یہ ہے کہ تو بات کو نہیں سمجھتا

[1] وَفِیْٓ اَنْفُسِکُمْ ط اَفَلَا تُبْصِرُوْنَ O (الذّٰریات:۲۲) پس کیا تم دیکھتے نہیں

سرّ سربستہ و ورائی ورا   کہ کشاید بدونِ وحیِ خدا

sir-re sarbaste wa waraa'i waraa   ke koshaayad badoone wahi-'e khodaa

مخفی اور نہاں در نہاں بھید خدا کی وحی کے سوا کون کھول سکتا ہے

راز ذاتِ نہاں کہ گوید باز   جُز خدائے کہ ہست محرمِ راز

raaze zaate nehaaN ke gooyad baaz   joz khodaa'ey ke hast mehrame raaz

اس مخفی ذات کا بھید کون ظاہر کرسکتا ہے سوائے اس خدا کے جو راز دان ہے

مُشت خاکے فتادہ است براہ   تند بادے بجوید از درگاہ

moshte khaakey fetaade ast baraah   toNd baadey bejooyad az dargaah

انسان ایک مشتِ خاک ہے جو راستے میں گرا ہوا ہے وہ خدا کی جناب سے ایک آندھی مانگتا ہے

تو نہ فہمی ہنوز ایں سخنم   در دِلت چُوں فرو شوم چہ کنم

too na fahmi hanooz eeN sokhanam   dar dilat chooN feroo shawam che konam

تو ابھی میری یہ بات نہیں سمجھتا۔ میں تیرے دل میں کیونکر اتر جاؤں

اے دریغا کہ دل ز درد گداخت   درد ما را مخاطبے نشناخت

ay dreeghaa ke dil ze dard godaakht   darde maa raa mokhatabey neshanaakt

افسوس کہ ہمارا دل غم کے مارے گداز ہوگیا مگر ہمارے درد کو مخاطب نے پھر بھی نہیں پہچانا

اے خورِ روئے یار زود بر آ   کہ دل آزرد از شبِ یلدا

ay khor-e roo'ey yaar zood bar aa   ke dil aazord az shabe yaldaa

اے یار کے مکھڑے کے سورج جلدی نکل۔ کہ اندھیری رات کی وجہ سے دل غمگین ہے

یک نگاہے بس است در دیں ہا    کاش دیدے کسے ز خوفِ خدا

yek negaahey bas ast dar deeN-haa    kaash deedey kase ze khaufe khodaa

مذہبوں کے معاملہ میں ایک نظر ہی کافی ہے کاش کوئی خدا کے خوف کے ساتھ ان کو دیکھتا

آشکار است کفر و ایماں ہم    گفتمت آشکار و پنہاں ہم

aashkaar ast kofro eemaaN ham    goftamat aashkaaro pinhaaN ham

کفر بھی ظاہر ہے اور ایمان بھی یہ بات میں نے تجھے ظاہر بھی بتائی اور پوشیدہ بھی

ترک خوفِ خدا و بدعملی    ایں دو چیز اند تخمِ تیرہ دِلی

tarke khaufe khodaa wa bad 'amali    eeN do cheez aNd tokhme teere dili

خدا کا خوف ترک کر دینا اور بُرے عمل کرنا۔ یہی دو چیزیں سیاہ دلی کا باعث ہیں

ورنہ رُوئے نگار نیست نہاں    ہر حجابے ز تُست اے بیجاں

warne roo'ey negaar neest nehaaN    har hejaabey ze tost ay bejaaN

ورنہ محبوب کا چہرہ تو چھپا ہوا نہیں ہے اے مُردہ دل جو بھی پردہ ہے وہ خود تیری طرف سے ہے

از رگِ جاں قریب تر یار است    ہرزہ از تو درازئ کار است

az rage jaaN qareeb tar yaar ast    harzeh az too draazi'ee kaar ast

یار تو شاہ رگ سے بھی زیادہ قریب ہے محض تیری بیہودگی نے بات لمبی کر دی ہے

ہر کہ برخواست از خودی یکبار    خود نشیند بکارِ او دادار

har ke barkhaast az khodi yekbaar    khod nesheenad bakaare oo daadaar

جو یک دم اپنی خودی سے الگ ہو جاتا ہے تو خدا تعالیٰ اس کا کام خود سنبھال لیتا ہے

حیّ و قیّوم و قادرست نگار　　تو مپندار مُردہ اے مُردار

Hayy-o Qayyoom-o Qaaderast negaar　　too mapiNdaar morde ay mordaar

وہ محبوب تو حی وقیوم اور قادر ہے۔اے ذلیل انسان تو اسے مردہ نہ سمجھ

میلِ رفتن گرست جانبِ یار　　جانبِ صدق را عزیز بدار

meile reftan garast jaanebe yaar　　jaanebe sidq raa 'azeez bedaar

اگر تجھے یار کی طرف جانے کا شوق ہے تو راستی کے پہلو کو مقدم رکھ

ور شکے ہست خیز و تجربہ کُن　　تا شکوکت بر آورم از بُن

war shakey hast kheez wa tajrebe kon　　taa shokookat baraawaram az bon

اور اگر کچھ شبہ ہے تو اٹھ اور تجربہ کر لے تا کہ میں تیرے شکوک جڑ سے نکال پھینکوں

گر خرد پاک از خطا بودے　　ہر خردمند با خدا بودے

gar kherad paak az khataa boodey　　kar kheradmaNd baa khodaa boodey

اگر عقل غلطی سے پاک ہوا کرتی تو چاہئے تھا کہ ہر عقلمند باخدا ہوتا

کس نرست از ذہول وسہو و خطا　　جُز خداوند عالم الاشیاء

kar narast az zohoolo sahw-o khataa　　joz khodaawaNde 'aalemol ashyaa

کوئی بھی بھول چوک اور غلطی سے بچا ہوا نہیں۔سوائے اس خدا کے جو ہر چیز کا علم رکھتا ہے

نظرے کن ز رُوئے استقرا　　گر کسے رستہ است باز نما

nazarey kon ze roo'ey istiqraa　　gar kase raste-ast baaz nomaa

تو استقرا[1] کی رو سے غور کر اگر کوئی ان باتوں سے بچا ہے تو تُو ہی بتا دے

---

[1] استقراء چند افراد پر تجربہ کر کے سب لوگوں پر وہی قاعدہ نافذ کرنا۔(ناشر)

ورنہ بازآ ز شورش و انکار     جِیفۂ کذب را مخور زنہار

warne baaz aa ze shoorasho inkaar     jeefe'ee kizb raa makhor zenhaar

ورنہ فساداورانکار سے باز آ - اور جھوٹ کی سڑی ہوئی لاش کو ہرگز نہ کھا

آخرت با خدا فتد سروکار     خود نگہ کُن بترس زاں دادار

aakherat baakhodaa fetad sarokaar     khod negeh kon betars zaaN daadaar

آخرکار تجھے خدا سے ہی کام پڑے گا تو آپ ہی سوچ لے اور اُس عادل سے ڈر

در خراباتِ اوفتاد دِلے     خود بخود چُوں بروں شود ز گلے

dar kharaabaat ooftaad diley     khod bakhod chooN berooN shawad ze giley

جو دل شراب خانہ میں پڑا ہوا ہے وہ دلدل میں سے آپ ہی کیوں کر نکل سکتا ہے

رُو بہ باطل نہادۂ باز آ     دِل بہ بد رُوئے دادۂ باز آ

roo ba baatel nehaadeh'ee baaz aa     dil be bad roo'ey daade'ee baaz aa

تو نے باطل کی طرف توجہ کر رکھی ہے باز آ جا ایک بدصورت پر عاشق ہو گیا ہے تو باز آ جا

در مزابل فتادۂ باز آ     ایں کجا ایستادۂ باز آ

dar mazaabel, fataade'ee baaz aa     eeN kojaa eestaade'ee baaz aa

تو نجاست کی کوڑیوں پر پڑا ہوا ہے باز آ، کہاں کھڑا ہے، باز آ

آخر اے لاف زن ز عقل و خرد     ہوش کُن پا منہ بروں از حد

aakher ay laaf zan ze 'aqlo kherad     hoosh kon paa maneh berooN az had

اے عقل وخرد کی لاف وگزاف مارنے والے ہوش میں آ - اور حد سے پاؤں باہر نہ رکھ

دم زدن در خیالهائے محال    ہست شوریدہ مشربے و ضلال

dam zadan dar kheyaal-haa'ey mohaal    hast shoreede mashrabi wa zalaal

ناممکن باتوں کا دعویٰ کرنا بداطواری اور گمراہی ہے

ہر کہ رخت افگند بویرانہ    مے نماید بتر ز دیوانہ

har ke rakht afganad beweeraane    mey nomaayad batar ze deewaane

جوشخص ویرانوں میں اپنا ٹھکانا بناتا ہے وہ پاگلوں سے بھی بدتر ہے

چوں چنیں سرزنی ز راہِ صواب    چہ نہ دانی کہ آخر است حساب

chooN choneeN sarzani ze raahe sawaab    che na daani ke aakher ast hesaab

تو نیکی کے راستے سے اس طرح کیوں انکار کرتا ہے کیا نہیں جانتا کہ آخر حساب دینا پڑے گا

پائے تو لنگ منزلِ تو دراز    ترسمت چوں رسی ازیں تگ و تاز

paa'ey too laNg manzile too draaz    tarsamat chooN rasi azeeN tago taaz

تیرا پیر لنگڑا اور منزل دور ہے مجھے ڈر ہے کہ اس حالت میں تو منزل پر کیونکر پہنچے گا

خود چنیں است فطرتِ انساں    کہ چو بیند کہ مشکل است گراں

khod choneeNast fitrate insaaN    ke choo beenad ke moshkilast geraaN

آدمی کی اپنی فطرت بھی یہی ہے کہ جب مشکل کو سخت دیکھتا ہے

اوّل از زور و تاب و طاقتِ خویش    مے کند سعی و جہد بیش از بیش

aw-wal az zooro taabo taaqate kheesh    mey konad sa'i-o johd beesh az beesh

تو پہلے اپنے ہی زور قوت اور طاقت کے ساتھ زیادہ سے زیادہ محنت اور کوشش کرتا ہے

تا مگر کارِ بستہ بکشاید زیرِ بارِ سپاس کس ناید

taa magar kaare baste bekoshaayad zeere baare sepaase kas naayad

تاکہ رکا ہوا کام چل نکلے اور وہ کسی کا مرہونِ احسان نہ ہو

چوں بہ بیند کہ کارِ رفت از دست رسنِ اختیار رفت از دست

chooN be beenad ke kaare raft az dast rasan-e ikhteyaar raft az dast

لیکن جب دیکھتا ہے کہ کام اس کی طاقت سے باہر ہے اور اختیار کی رسی اس کے ہاتھ سے نکل گئی ہے

رُو نہد سوئے کوچۂ یاراں مددے جوید از مددگاراں

roo nehad soo'ey kooche'ee yaaraaN madadey jooyad az madadgaaraaN

تو اپنے دوستوں کی گلی کا رخ کرتا ہے اور مددگاروں سے مدد مانگتا ہے

زور دستِ براداراں جوید نزد ہر کارداں ہمی پوید

zoore daste braadraaN jooyad nazde har kaardaaN hami pooyad

اپنے بھائیوں کے ہاتھوں کا زور تلاش کرتا ہے اور ہر واقف کار کے پاس دوڑ کر جاتا ہے

چوں بماند زِ ہَر طرف ناچار نالد آخر بدرگہِ دادار

chooN bemaanad ze har taraf naachaar naalad aakher badargehe daadaar

پھر جب ہر طرف سے لاچار ہو جاتا ہے تو آخر میں خدا کے حضور روتا ہے

نعرہ ہا میزند بحضرتِ پاک واز تضرّع جبیں نہد بر خاک

na're-haa mizanad bahazrate paak wa az tazar-ro' jabeeN nehad bar khaak

اس پاک درگاہ کے سامنے چیخیں مارتا ہے اور عاجزی سے ماتھے کو خاک پر رکھتا ہے

درِ خود بندد و بگرید زار      کاے کشائیندۂ رہِ دُشوار

dar-e khod baNdad wa begeryad zaar      ka-ay koshaayiNde'ee rahe doshwaar

اپنا دروازہ بند کر کے رو رو کے عرض کرتا ہے کہ اے مشکل کشا!

گُنہِ من بہ بخش و پَردہ بہ پوش      تا نہ دشمن زند بشادیٔ جوش

gonehe man bebakhsh wa parde be poosh      taa na doshman zanad bashaadi'ee joosh

میرے گناہ بخش اور میری پردہ پوشی کرتا کہ دشمن خوشی سے باغ باغ نہ ہو

چوں چنیں فطرتِ بشر افتاد      زاں سہ گونہ صفت کہ کردم یاد

chooN choneeN fitrate bashar oftaad      zaaN seh goone sefat ke kardam yaad

جب انسان کی فطرت ایسی ہے یعنی اس میں وہ تینوں صفات موجود ہیں جن کا میں نے ذکر کیا ہے

آں حکیمش ز لطفِ بے پایاں      حسبِ فطرت بداد ہم ساماں

aaN hakeemash ze lotfe be paayaaN      hasbe fitrat bedaad ham saamaaN

تو اُس حکیم نے بھی بے حد مہربانی کے ساتھ اُسے اُس کی فطرت کے موافق سامان عطا کئے

از پۓ جہدِ خویش عقلش داد      راہِ فکر و قیاس و خوض کشاد

az pa'i johde kheesh 'aqlash daad      raahe fikro qeyaaso khauz koshaad

جد و جہد کے لئے خدا نے اسے عقل بخشی۔ فکر، قیاس اور غور کا راستہ کھول دیا

و از پۓ کار باہمیں امداد      رحم در قلب یک دِگر بنہاد

wa-az pa'i kaar baa hameeN imdaad      rehm dar qalbe yek degar benhaad

باہمی امداد کے لئے اس نے ایک دوسرے کے دل میں رحم رکھ دیا

از شعوب و قبائل و اقوام کرد کارِ نظام و ربطِ تمام

az sho'oobo qabaa'ilo aqwaam kard kaare nezaamo rabte tamaam

برادریاں، قبیلے اور قومیں بنا کر اُس نے ایک نظام قائم کیا اور تعلقات مکمل کر دیئے

واز پئے حاجتِ فیوضِ خدا کرد الہام را ز رحم عطا

wa-az pa'i haajate foyooze khodaa kard ilhaam raa ze rehm 'ataa

اور خدائی فیضان کی ضرورت کے لئے اپنے رحم سے الہام مرحمت فرمایا

تا رسد کارِ آدمی بکمال تا میسّر شود ہمہ آمال

taa rasad kaare aadami bekamaal taa moyas-sar shawad hame aamaal

تا کہ آدمی کا کام اپنے کمال کو پہنچ جائے تا کہ ساری خواہشیں پوری ہو جائیں

تا بحدِّ یقیں رسد تعلیم تا دوگونہ شود رہِ تفہیم

taa behad-de yaqeeN rasad ta'leem taa dogoone shawad rahe tafheem

تا کہ تعلیم یقین کی حد تک جا پہنچے اور عقل و سمجھ کا راستہ ڈبل ہو جائے

زاں دوگونہ مناہجِ تلقیں مے کشاید رہِ حصولِ یقیں

zaaN dogoone manaaheje talqeeN mey koshaayad rahe hosoole yaqeeN

تلقین کے ان دو راستوں سے یقین حاصل کرنے کا رستہ کھل جاتا ہے

ہر طبیعت بحسبِ فہم و خیال مے براید بداں ز چاہِ ضلال

har tabee'at bahasbe fahmo kheyaal mey bar aayad badaaN ze chaahe zalaal

ہر طبیعت اپنی سمجھ اور خیال کے مطابق ان وسائل کے ذریعہ گمراہی کے کنوئیں سے باہر نکل آتی ہے

غرض آں میل فطرتے کہ خدا کرد در فطرتِ بشر پیدا

kard dar fitrate bashar paidaa gharaz aaN meile fitratey ke khodaa

غرض یہ کہ وہ قدرتی میلان جو خدا تعالیٰ نے انسان کی فطرت میں پیدا کیا ہے

آں ہمے خواست وحئ ربّانی نظرے کُن بغور تا دانی

nazarey kon beghaur taa daani aaN hamey khaast wahi-'e rab-baani

وہ بھی خدائی الہام کا طلب گار تھا غور سے دیکھ تا کہ تو حقیقت کو سمجھے

فطرتت چوں فتادہ است چناں چوں کشی سر ز فطرت اے ناداں

chooN kashi sar ze fitrat ay naadaaN fitratat chooN fetaade-ast chonaaN

جب تیری فطرت ہی اسی طرح واقع ہوئی ہے پھر اے نادان! اس فطرت سے کیوں روگردانی کرتا ہے

اقتضائے طبیعتِ انساں کہ نہادست ایزدِ منّان

ke nehaadast eezad-e mannaaN iqtezaa'e tabee'ate insaaN

انسانی طبیعت کا تقاضا جو اُس محسن خدا نے اس میں ودیعت کیا ہے

گہ بشر را کشد بسوئے قیاس تا نہد کار را بعقل اساس

taa nehad kaar raa ba'aql asaas geh bashar raa kashad be soo'ey qeyaas

کبھی بشر کو قیاس کی طرف کھینچتا ہے تا کہ اپنے کام کی بنیاد عقل پر رکھے

گاہِ دیگر کشد بمنقولات تا بیآرامد از بیانِ ثقات

taa beyaaraamad az bayaane seqaat gaahe deegar kashad be manqoolaat

پھر دوسرے وقت وہی تقاضا اسے روایات کی طرف لاتا ہے تا کہ معتبر انسانوں کے بیان سے تسلی پکڑے

زینکه آرامِ قلب و اطمیناں جُز باخبارِ صادقاں نتواں

zeeNke aaraame qalbo itmeenaan joz beakhbaare saadeqaaN natowaaN

کیونکہ سکونِ دل اور اطمینانِ قلب راست بازوں کی روایتوں کے سوا پیدا نہیں ہوسکتا

نیز چوں واجب است در تعلیم کہ بقدرِ خرد بود تفہیم

neez chooN waajeb ast dar ta'leem ke baqadre kherad bowad tafheem

نیز چونکہ تعلیم کے لئے یہ بھی ضروری ہے کہ (شاگرد کی) عقل کے مطابق سمجھایا جائے

لاجرم راہ کشادہ اند دو تا تا رسد ہر طبیعتے بخدا

laa-jaram raah koshaade aNd do taa taa rasad har tabee'atey bakhodaa

اس لئے دو راستے کھول دیئے گئے ہیں تا کہ ہر طبیعت کا انسان خدا تک پہنچ سکے

تا ذکی و غبی و اشرف و دوں رہ بیابند سوئے آں بیچوں

taa zaki-o ghabi wa ashrafo dooN rah beyaabaNd soo'ey aaN bechooN

تا کہ ذہین اور غبی شریف اور رذیل اُس بے مثل خدا کی طرف راہ پائیں

دیگر اینست نیز ہم بُرہاں بر ضرورات وحیٔ آں رحماں

deegar eenast neez ham borhaaN bar zarooraate wahi'e aaN RehmaaN

ایک اور دلیل بھی اُس رحمان کی وحی کی ضرورت پر یہ ہے

کہ چنیں شہرتِ خدائے یگاں ہرگز از جہد عقلہا نتواں

ke choneeN shohrate khodaa'ey yagaaN hargez az johde 'aql-haa natowaaN

کہ خدائے واحد کی اس قدر شہرت صرف عقلوں کی کوشش سے نہیں ہوسکتی تھی

گر نہ گفتے خدا اناالموجود چوں فتادے جہاں برش بسجود

chooN fetaadey jahaaN barash besojood    gar na goftey <u>kh</u>odaa analmaujood

اگر خدا خود ہی نہ کہتا کہ میں موجود ہوں تو سارا جہاں اس کے سامنے سربسجود کیوں ہوتا

ایں ہمہ شور ہستئ آں یار کہ ازو عالم‌ست عاشقِ زار

ke azoo 'aalamast 'aasheqe zaar    eeN hame shoor hasti'e aaN yaar

اُس یار کی ہستی کے متعلق اس شور سے معلوم ہوتا ہے کہ سارا عالم اس کا عاشقِ زار ہے

خود بینداخت آں خدائے جہاں نہ بشر کرد بر سرش احساں

na bashar kard bar sarash ihsaaN    <u>kh</u>od beyaNdaa<u>kh</u>t aaN <u>kh</u>odaa'ey jahaaN

یہ (شور) بھی رب العالمین نے خود ہی ڈالا ہے نہ کہ آدمی نے اُس پر احسان کیا ہے

اے دریغ اینچہ آدمی زادند کز خدا در خودی بیفتادند

kaz <u>kh</u>odaa dar <u>kh</u>odi beyuftaadaNd    ay dareegh eeNche aadami zaadaNd

افسوس یہ کیسے انسان ہیں جو خدا کو چھوڑ کر خودی میں پڑ گئے

عقل چوں شد چو فیض وحی نہ بود دیدہ را ز آفتاب ہست وجود

deede raa ze aaftaab hast wojood    'aql chooN shod choo faize wahi'e na bood

جب وحی کا فیضان ہی نہ تھا تو عقل کہاں سے آ گئی آنکھ کا وجود تو آفتاب کی وجہ سے ہے

او اگر نورِ خود نہ بخشیدے چشمِ ما خود بخود چساں دیدے

chashme maa <u>kh</u>od ba<u>kh</u>od chessaN deedey    oo agar noore <u>kh</u>od na ba<u>kh</u>sheedey

اگر سورج اپنا نور نہ دیتا تو ہماری آنکھ خود بخود کس طرح دیکھ سکتی

بُلبُل از فیضِ گل سخن آموخت  مُنکر از وے ہماں کہ چشم بدوخت

bolbol az faize gol sokhan aamookht — monker az wai homaaN ke chashm bedookht

گل کے فیضان سے بلبل نے بات کرنا سیکھی وہی شخص اس بات سے منکر ہوسکتا ہے جو اپنی آنکھیں بند کرلے

ہمہ عالم گواہِ آلائش  ابلہ مُنکر ز وحی و القائش

hame 'aalam gawaahe aalaa'ish — ableh monkir ze wahi-o ilqaa'ish

سارا جہان خدا کی نعمتوں کا گواہ ہے لیکن بے وقوف خدا کی وحی اور القا کا منکر ہے

مہر پاکاں بجانِ خود بنشاں  تا شوی جانِ من ہم از پاکاں

mehre paakaaN bajaane khod beneshaaN — taa shawi jaane man ham az paakaaN

اپنے دل میں پاک لوگوں کی محبت بٹھا تا کہ اے جانِ مَن تو بھی پاکوں میں داخل ہوجائے

ایں خرد جملہ خلق میدارند  ناز کم کُن کہ چوں تو بسیارند

eeN kherad jomle khalq midaaraNd — naaz kam kon ke chooN too besyaar aNd

یہ عقل تو ساری مخلوقات کے پاس ہے اس پر ناز نہ کر کیونکہ تیرے جیسے بہت ہیں

چارۂ ما بغیرِ یار کُجا  ما کجائیم و عقلِ زار کُجا

chaareh'ee maa beghaire yaar kojaa — maa kojaa'eem wa 'aqle zaar kojaa

یار کے سوا ہمارا علاج اور کہاں ہے ہماری ہستی کیا اور ہماری کمزور عقل ہی کیا

زہر فرقت چشی و ناکامی  باز مُنکر ز وحی و الہامی

zehre forqat chashi wa naakaami — baaz monkir ze wahi-o ilhaami

تو جدائی کا زہر چکھ رہا ہے اور نامراد ہے اس پر بھی وحی والہام سے منکر ہے

جانِ تو بر لب از نخوردنِ آب　　باز از آبِ زندگی رو تاب

jaane too bar lab az nakhordane aab　　baaz az aabe ziNdagi roo taab

پانی نہ پینے کی وجہ سے تو جاں بلب ہے۔ پھر بھی آبِ حیات سے منہ پھیر رکھا ہے

کور ہستی و کیں بدیدہ وراں　　وہ چہ داری شقاوت و خسران

koor hasti wa keeN bedeedeh waraaN　　wah che daari shaqaawato khosraaN

خود تو اندھا ہے اور آنکھوں والوں سے دشمنی رکھتا ہے تیری بدبختی اور نقصان پر افسوس ہے

داروئے دردِ دل* نہ فطنت ماست　　آں بدارالشّفائے وحیٔ خداست

daaroo'ey darde dil na fitnate mast　　aaN badaarosh-shefaa'ey wahi'e khodaast

درد دل کی دوا ہماری عقل نہیں ہے وہ دوا تو وحی الٰہی کے شفاخانہ میں ہے

نشود عین زر تصوّرِ زر　　زر ہمانست کو فتد بہ نظر

nashawad 'ain-e zar tasaw-wore zar　　zar homaanast koo fetad be nazar

سونے کا تصوّر سونا نہیں ہوا کرتا بلکہ سونا وہی ہے جو نظر آ جائے

ہست بر عقل منتِ الہام　　کہ ازو پُخت ہر تصوّرِ خام

hast bar 'aql min-nate ilhaam　　ke azoo pokht har tasaw-wore khaam

عقل پر الہام کا یہ احسان ہے کہ اُس کی وجہ سے ہر ناقص تصور پختہ ہو گیا

آں گماں بُرد و ایں نمود فراز　　آں نہاں گفت و ایں کشود آں راز

aaN gomaaN bord wa eeN nomood faraaz　　aaN nehaaN gofto eeN kashood aaN raaz

اُس نے تو گمان کیا اور اس نے کھلم کھلا ظاہر کر دیا اُس نے خفیہ کہا اور اُس نے راز کو ظاہر کر دیا

آں فرو ریخت ایں بکف بسپُرد　　آں طمع داد و ایں بجا آورد

aaN feroo reekht eeN bakaf beseepord　　aaN tama' daad wa eeN bajaa aaword

اُس نے گرا دیا اور اِس نے ہاتھ میں دیا۔ اُس نے صرف لالچ دیا اور اِس نے پورا کر دیا

---

* نوٹ: براہین احمدیہ ۱۸۸۰ صفحہ ۳۱۸ اور روحانی خزائن جلد اول براہین احمدیہ صفحہ ۳۷۸ پر درد لکھا ہے جو سہوِ کتابت معلوم ہوتی ہے۔

آنکہ بشکست ہر بُتِ دلِ ما　　ہست وحیٔ خدائے بے ہمتا

aaNke beshekast har bote dil-e maa　　hast wahi'e khodaa'ey be hamtaa

وہ چیز جس نے ہمارے دل کے ہر بُت کو توڑ دیا وہ خدائے لاثانی کی وحی ہی تو ہے

آنکہ ما را رُخِ نگار نمود　　ہست الہام آں خدائے ودود

aaNke maaraa rokhe negaar nomood　　hast ilhaam aaN khodaa'ey wadood

وہ جس نے ہمیں معشوق کا چہرہ دکھا دیا وہ خدائے مہربان کا الہام ہی تو ہے

آنکہ داد از یقینِ دل جامے　　ہست گفتارِ آں دلارامے

aaNke daad az yaqeene dil jaamey　　hast goftaare aaN dil-aaraamey

وہ جس نے دلی یقین کا جام ہمیں دیا وہ اُس محبوب کی گفتار ہی تو ہے

وصلِ دلدار و مستی از جامش　　ہمہ حاصل شدہ ز الہامش

wasle dildaar wa masti az jaamash　　hame haasil shodeh ze ilhaamash

دلبر کا وصل اور اُس کے جامِ شراب کا نشہ سب اُس کے الہام سے حاصل ہوئے

وصلِ آں یار اصلِ ہر کامیست　　وانکہ زیں اصل غافل آں خامیست

wasle aaN yaar asle har kaameest　　waaNke zeeN asl ghaafil aaN khaameest

ہر مقصد کا اصل اُس یار کا وصل ہے اور جو اُس اصل سے غافل ہے وہ کچا ہے

بے عطیّاتِ ما ہمہ بے زاد　　بے عنایاتِ ما ہمہ برباد

be 'atiy-yaate maa hame be zaad　　be 'inaayaate maa hame barbaad

اُس کی نعمتوں کے سوا ہم سب تہی دست ہیں اور اس کی عنایتوں کے بغیر ہم سب برباد ہیں

(براہینِ احمدیہ، روحانی خزائن جلد 1 ص 359 تا 378)

(15)

ناتوانان را کُجا تاب و توان    تا نشاں یابند خود زان بے نشاں

naa-towaanaaN raa kojaa taabo towaaN    taa neshaaN yaabaNd khod zaaN be neshaaN

کمزوروں میں یہ طاقت کب ہے کہ وہ خود ہی اُس بے نشان وجود کا پتہ لگالیں

عقلِ کوران رہنما جوید براہ    رہبری از دانشِ کوران مخواہ

'aqle kooraaN rehnomaa jooyad baraah    rehbari az daanishe kooraaN makhaah

اندھوں کی عقل تو خود ہی رستہ چلنے کے لئے رہنما ڈھونڈتی ہے تو اندھوں کی عقل سے رہبری طلب نہ کر

عقلِ ما از بہرِ زاری و بکاست    دفعِ آزارِ جہالت از خداست

'aqle maa az behre zaari-o bokaast    daf'e aazaare jahaalat az khodaast

ہماری عقل تو صرف رونے دھونے کے لئے ہے اور جہالت کے دکھ کا دفعیہ خدا کی طرف سے ہے

عقلِ طفل است ایں کہ گرید زار زار    شِیر جُز مادر نیاید زینہار

'aqle tiflast eeNke giryad zaar zaar    sheer joz maadar neyaayad zeenhaar

بچے کی عقل تو صرف یہ ہے کہ زار زار روئے مگر دودھ تو سوائے ماں کے ہرگز نہیں مل سکتا

(براہینِ احمدیہ، روحانی خزائن جلد 1 ص 387)

چشمِ و گوش و دیدہ بند اے حق گزین　　یاد کُن فرمانِ قل للمؤ منین

chashmo goosho deedeh baNd ay haq gozeen　　yaad kon farmaane qol-lil-mo'meneen

اے حق پرست! آنکھ اور کان بند کر لے اور قُلْ لِّلْمُؤْمِنِیْنَ کا خدائی حکم یاد کر

خاطرِ خود زین و آن یکسر بر آر　　تا شود بر خاطرت حق آشکار

khatere khod zeeno aaN yeksar bar aar　　taa shawad bar khaaterat haq aashkaar

اپنا دل اِدھر اُدھر کی چیزوں سے بالکل ہٹا لے تا کہ تیرے دل پر حق ظاہر ہو جائے

زیرِ پا کُن دلبرانِ ایں جہان　　تا نماید چہرہ آں محبوبِ جان

zeere paa kon dilbaraane eeN jahaan　　taa nomaayad chehre aaN mehboobe jaan

اس جہان کے معشوقوں کو لات مار تا کہ تیری جان کا محبوب تجھے اپنا منہ دکھائے

کاملان حیّ اند ہم زیرِ زمین　　تو بگوری با حیاتِ ایں چُنیں

kaamelaaN hay-yaNd ham zeere zameeN　　too begoori baa hayaat eeN choneeN

کامل لوگ تو زمین کے نیچے بھی زندہ ہیں اور تو اس زندگی کے باوجود قبر میں پڑا ہے

سالہا باید کہ خُونِ دل خوری　　تا بکوئے دلستانے رہبری

saal-haa baayad ke khoone dil khoori　　taa bakoo'ey dilsetaaney rahbari

بہت سال درکار ہیں کہ تو خون دل کھاتا رہے تب جا کر کہیں اس معشوق تک پہنچے گا

کے بآسانی رہے بکشایدت　　صد جنوں باید کہ تا ہوش آیدت

kai be aasaani rahey bekshaayadat　　sad jonooN baayad ke taa hoosh aayyadat

آسانی سے راستہ کہاں کھل سکتا ہے؟ سینکڑوں دیوانگیاں چاہئیں تا کہ تجھے ہوش آئے

(براہین احمدیہ، روحانی خزائن جلد 1 ص 603)

(17)

# فرقانِ مبارک

ہست فرقانِ مبارک از خدا طیّب شجر
hast forqaane mobarak az khodaa tayyeb shajar

نونہال و نیک بُو و سایہ دار و پُر ز بر
naunehaalo neek boo wa saayedaaro por ze bar

قرآن پاک خدا کی طرف سے ایک پاکیزہ درخت ہے جونونہال اور نیک اصل والا اور سایہ دار اور پھلوں سے لدا ہوا ہے

میوہ گر خواہی بیا زیر درختِ میوہ دار
meeweh gar khaahi beyaa zeere darakhte meeweh daar

گر خرد مندی مجنباں بید را بہرِ ثمر
gar kheradmaNdi majombaaN beed raa behre samar

اگر تو میوہ چاہتا ہے تو میوہ دار درخت کے نیچے آ اگر عقلمند ہے تو بید کے درخت کو پھلوں کے لئے نہ ہلا

ور نیاید باورت در وصفِ فرقانِ مجید
war nayaayad baawarat dar wasfe forqaane majeed

حسنِ آں شاہد بپرس از شاہداں یا خود نگر
hosne aaN shaahid bepors az shaahedaaN yaa khod negar

اگر تجھے قرآن مجید کی خوبیوں پر یقین نہیں ہے تو اس محبوب کا حسن دیکھنے والوں سے پوچھ یا خود تحقیق کر

وانکہ او نامد پئے تحقیق و درکیں مبتلاست
waaNke oo naamad pa'i tahqeeqo dar keeN mobtalaast

آدمی ہرگز نباشد ہست او بدتر ز خر
aadami hargiz nabaashad hast oo badtar ze khar

لیکن جو شخص تحقیق کے لئے نہیں آیا اور دشمنی میں لگا ہوا ہے وہ ہرگز آدمی نہیں بلکہ گدھے سے بھی بدتر ہے

(براہینِ احمدیہ، روحانی خزائن جلد 1 ص 612)

